قوم کے بزرگوں نے مریم کا یوسف نام ایک نجار سے نکاح کر دیا اور اس کے گھر جاتے ہی ایک دو ماہ کے بعد مریم کو بیٹا پیدا ہوا۔ وہی عیسیٰ یا یسوع کے نام سے موسوم ہوا۔ اب اعتراض یہ ہے کہ اگر حقیقت معجزہ کے طور پر یہ حمل تھا تو کیوں وضع حمل تک صبر نہیں کیا گیا؛ دوسرا اعتراض یہ ہے کہ عہد تو یہ تھا کہ مریم مدت العمر ہیکل کی خدمت میں رہے گی پھر کیوں عہد شکنی کر کے اور اس کو خدمت بیت المقدس سے الگ کر کے یوسف نجار کی بیوی بنایا گیا؛ تیسرا اعتراض یہ ہے کہ توریت کے رُو سے بالکل حرام اور ناجائز تھا کہ حمل کی حالت میں کسی عورت کا نکاح کیا جائے۔ پھر کیوں خلاف حکم توریت مریم کا نکاح عین حمل کی حالت میں یوسف سے کیا گیا۔ حالانکہ یوسف اس نکاح سے ناراض تھا اور اس کی پہلی بیوی موجود تھی۔ وہ لوگ جو تعدد ازدواج سے منکر ہیں شاید ان کو یوسف کے اس نکاح کی اطلاع نہیں۔ غرض اس جگہ ایک معترض کا حق ہے کہ وہ یہ گمان کرے کہ اس نکاح کی یہی وجہ تھی کہ قوم کے بزرگوں کو مریم کی نسبت ناجائز حمل کا شبہ پیدا ہو گیا تھا۔ اگرچہ ہم قرآن شریف کی تعلیم کی رُو سے یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ وہ حمل محض خدا کی قدرت سے تھا تا خدا تعالیٰ یہودیوں کو قیامت کا نشان دے اور جس حالت میں برسات کے دنوں میں ہزارہا کیڑے مکوڑے خود بخود پیدا ہو جاتے ہیں اور حضرت آدم علیہ السلام بھی بغیر ماں باپ کے پیدا ہوئے تو پھر حضرت عیسیٰ کی اس پیدائش سے کوئی بزرگی ان کی ثابت نہیں ہوتی بلکہ بغیر باپ کے پیدا ہونا بعض قویٰ سے محروم ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ القصہ حضرت مریم کا نکاح محض شبہ کی وجہ سے ہوا تھا۔ ورنہ جو عورت بیت المقدس کی خدمت کرنے کے لئے نذر ہو چکی تھی اس کے نکاح کی کیا ضرورت تھی۔ افسوس! اس نکاح سے بڑے بڑے فتنے پیدا ہوئے اور یہود نابکار نے ناجائز تعلق کے شبہات شائع کئے۔ پس اگر کوئی اعتراض قابل حل ہے تو یہ اعتراض ہے نہ کہ مریم کا ہارون بھائی قرار دینا کچھ اعتراض ہے۔ قرآن شریف میں تو یہ بھی لفظ نہیں کہ ہارون نبی کی مریم ہمشیرہ تھی۔ صرف ہارون کا نام ہے نبی کا لفظ وہاں موجود نہیں۔ اصل بات یہ ہے



چشمہ مسیحی صفحہ 24 مندرجہ روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 355، 356 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 454 پر درج ہے

مـ۲۱

رکھتا ہے۔ لیکن جیسا کہ گمان کیا گیا ہے خدا نہیں ہے۔ ہاں خدا سے واصل ہے اور ان کاملوں میں سے ہے جو تھوڑے ہیں۔

اور خدا کی عجیب باتوں میں سے جو مجھے ملی ہیں۔ ایک یہ بھی ہے جو میں نے عین بیداری میں جو کشفی بیداری کہلاتی ہے۔ یسوع مسیح سے کئی دفعہ ملاقات کی ہے۔ اور اس سے باتیں کر کے اس کے اصل دعوے اور تعلیم کا حال دریافت کیا ہے۔ یہ ایک بڑی بات ہے۔ جو توجہ کے لائق ہے۔ کہ حضرت یسوع مسیح ان چند عقائد سے جو کفارہ اور تثلیث اور ابنیت ہے۔ ایسے متنفر پائے جاتے ہیں کہ گویا ایک بھاری افترا جو ان پر کیا گیا ہے۔ وہ یہی ہے۔ یہ مکاشفہ کی شہادت بے دلیل نہیں ہے۔ بلکہ میں یقین رکھتا ہوں کہ اگر کوئی طالب حق نیت کی صفائی سے ایک مدت تک میرے پاس رہے۔ اور وہ حضرت مسیح کو کشفی حالت میں دیکھنا چاہے۔ تو میری توجہ اور دعا کی برکت سے وہ ان کو دیکھ سکتا ہے۔ ان سے باتیں بھی کر سکتا ہے اور ان کی نسبت ان سے گواہی بھی لے سکتا ہے۔ کیونکہ میں وہ شخص ہوں جس کی رُوح میں بروز کے طور پر یسوع مسیح کی رُوح سکونت رکھتی ہے۔ یہ ایک ایسا تحفہ ہے جو حضرت ملکہ معظمہ قیصرہ انگلستان و ہند کی خدمت عالیہ میں پیش کرنے کے لائق ہے۔

دُنیا کے لوگ اِس بات کو نہیں سمجھیں گے۔ کیونکہ وہ آسمانی اسرار پر کم ایمان رکھتے ہیں۔ لیکن تجربہ کرنے والے ضرور اِس سچائی کو پائیں گے۔

میری سچائی پر اور بھی آسمانی نشان ہیں جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں۔ اور اِس ملک کے لوگ ان کو دیکھ رہے ہیں۔ اب میں اِس آرزو میں ہوں کہ جو مجھے یقین بخشا گیا ہے۔ وہ دُوسروں کے دِلوں میں کیونکر اُتارا جائے۔ میرا شوق مجھے بیتاب کر رہا ہے



| یہ حوالہ صفحہ 455 پر درج ہے | تحفہ قیصریہ صفحہ 21،22 مندرجہ روحانی خزائن جلد 12 صفحہ 273،274، از مرزا قادیانی |
|---|---|

کہ میں ان آسمانی نشانوں کی حضرت عالی قیصرہ ہند میں اطلاع دوں۔ میں حضرت یسوع مسیح کی طرف سے ایک سچے سفیر کی حیثیت میں کھڑا ہوں۔ میں جانتا ہوں کہ جو کچھ آجکل عیسائیت کے بارے میں سکھایا جاتا ہے۔ یہ حضرت یسوع مسیح کی حقیقی تعلیم نہیں ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اگر حضرت مسیح دنیا میں پھر آتے۔ تو وہ اس تعلیم کو شناخت بھی نہ کر سکتے۔

ایک اور بڑی بھاری مصیبت قابل ذکر ہے اور وہ یہ ہے کہ اس خدا کے دائمی پیارے اور دائمی محبوب اور دائمی مقبول کی نسبت جس کا نام یسوع ہے یہودیوں نے تو اپنی شرارت اور بے ایمانی سے لعنت کے بُرے سے بُرے مفہوم کو جائز رکھا۔ لیکن عیسائیوں نے بھی اس بہتان میں کسی قدر شراکت اختیار کی۔ کیونکہ یہ گمان کیا گیا ہے کہ گویا یسوع مسیح کا دل تین دن تک لعنت کے مفہوم کا مصداق بھی رہا ہے۔ اس بات کے خیال سے ہمارا بدن کانپتا ہے۔ اور وجود کے ذرہ ذرہ پر لرزہ پڑ جاتا ہے۔ کیا مسیح کا پاک دل اور خدا کی لعنت!!! گو ایک سیکنڈ کے لئے ہی ہو۔ افسوس! ہزار افسوس کہ یسوع مسیح جیسے خدا کے پیارے کی نسبت یہ اعتقاد رکھیں کہ کسی وقت اس کا دل لعنت کے مفہوم کا مصداق بھی ہو گیا تھا۔

اس وقت ہم یہ عاجزانہ التماس کسی مذہبی حیثیت سے نہیں بلکہ ایک کامل انسان کی حفظ عزت کیلئے پیش کرتے ہیں اور یسوع کیطرف سے رسُول کیطرح ہو کر جس طرح کشفی عالم میں اسکی زبان سے سُنا حضور قیصرہ ہند میں پہنچاتے ہیں اور اُمید رکھتے ہیں کہ جناب ممدوحہ اس غلطی کی اصلاح فرمائیں۔ یہ اس زمانہ کی ایک فاحش غلطی ہے کہ جبکہ لوگوں نے لعنت کے مفہوم پر غور نہیں کی تھی۔ لیکن اب ادب تقاضہ کرتا ہو کہ نہایت جلدی اس غلطی کی اصلاح کر دیجائے اور خدا کے اس اعلیٰ درجہ کے پیارے اور برگزیدہ کی عزت کو بچایا جائے کیونکہ بالاتفاق عرب اور عبرانی میں لعنت کا لفظ خدا سے دُور اور برگشتہ ہونے کیلئے آتا ہے اور کسی شخص کو اُسوقت لعین کہا جاتا ہو کہ جب



| تحفہ قیصریہ صفحہ 22،21 مندرجہ روحانی خزائن جلد 12 صفحہ 274،273 ، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 455 پر درج ہے |
|---|---|

وہ بالکل خدا سے برگشتہ اور بے ایمان ہو جائے۔ اور خدا اُس کا دشمن اور وہ خدا کا دشمن ہو جائے۔ اِسی لئے لُغت کے رُو سے لعین شیطان کا نام ہے یعنی خدا سے برگشتہ ہونیوالا اور اسکا نافرمان۔ پس یہ کیونکر ممکن ہے کہ خدا کے ایسے پیارے کی نسبت ایک سیکنڈ کیلئے بھی تجویز کر سکیں کہ نعوذ باللہ کسی وقت دِل اُسکا درحقیقت خدا سے برگشتہ اور اُس کا نافرمان اور دشمن ہوگیا تھا۔ کس قدر بیجا ہوگا کہ ہم اپنی نجات کو ایک فرضی منصوبہ قائم کرنے کیلئے خُدا کے ایسے پیارے پر نافرمانی کا داغ لگا دیں اور یہ عقیدہ رکھیں کہ کسی وقت وہ خدا سے باغی اور برگشتہ بھی ہوگیا تھا۔ اس سے بہتر ہے کہ انسان اپنے لئے دوزخ قبول کرے مگر ایسے برگزیدہ کی پاک عزت اور بے لوث زندگی کا دشمن نہ بنے۔

جس قدر عیسائیوں کو حضرت یسوع مسیح سے محبت کرنے کا دعوٰے ہے۔ وُہی دعوٰی مسلمانوں کو بھی ہے۔ گویا آنجناب کا وجود عیسائیوں اور مسلمانوں میں ایک مشترک جائداد کی طرح ہے۔ اور مجھے سب سے زیادہ حق ہے کیونکہ میری طبیعت یسوع میں مستغرق ہے۔ اور یسوع کی مجھ میں اسی دعوٰی کی تائید میں آسمانی نشان ظاہر ہو رہے ہیں۔ اور ہر ایک کو بُلایا گیا ہے کہ اگر چاہے تو نشانوں کے ذریعہ سے اِس دعوٰے میں اپنی تسلّی کرے۔ اور اس جگہ اس قدر لکھنے کی مَیں نے اسلئے جرأت کی ہے کہ حضرت یسوع مسیح کی سچّی محبت اور سچّی عظمت جو میرے دِل میں ہے۔ اور نیز وہ باتیں جو مَیں نے یسوع مسیح کی زبان سے سُنیں۔ اور وہ پیغام جو اس نے مجھے دیا۔ ان تمام امور نے مجھے تحریک کی کہ مَیں جناب ملکہ معظمہ کے حضور میں یسوع کیطرف سے ایلچی ہو کر بادب التماس کروں کہ جس طرح خدا تعالیٰ کی طرف سے جناب ممدوحہ کروڑہا انسانوں کی جان و مال و آبرو کی محافظ ٹھہرائی گئی ہیں۔ بلکہ چرندوں اور پرندوں کے آرام کیلئے بھی حضرت موصوفہ نے قوانین جاری کئے ہیں۔ کیا خوب ہو کہ جناب کو اِس چھپی ہوئی توہین پر بھی نظر ڈالنے کیلئے توجہ پیدا ہو۔ جو یسوع مسیح کی شان میں کی جاتی ہے۔ کیا خوب ہو کہ جناب ممدوحہ دُنیا کی تمام لغات کے رُو سے عموماً اور عربی اور عبرانی کے رُو سے خصوصاً لفظ



| یہ حوالہ صفحہ 455 پر درج ہے | تحفہ قیصریہ صفحہ 23، مندرجہ روحانی خزائن جلد 12 صفحہ 275، از مرزا قادیانی |
|---|---|

عجیب قدرت دکھلاتا ہے کہ جب امام مذکور بحالت زار نزار گھر واپس آیا تو اثر الہام برعکس پایا یعنے لڑکے کے آثار رو بصحت دیکھے غرض کہ مونہہ منحوس سے یہ کلمہ نکلنا ہی تھا کہ دم بدم لڑکے کو آرام ہونے لگا۔ جب لوگوں نے مجیب الدعوات صاحب ( یہ ڈبی لفظ ہندو کی لیاقت کا ہے ) کی ہنسی اڑائی تو جواب دیا کہ الہام غلط نہیں ہو سکتا۔ دایم یہ بچہ زندہ نہیں رہ سکتا۔ تمام ہوا قصہ پر افترا آریہ کا۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ وہ کنجر جو ولدالزنا کہلاتے ہیں وہ بھی جھوٹ بولتے ہوئے شرماتے ہیں مگر اس آریہ میں اس قدر بھی شرم باقی نہ رہی جس قوم میں اس جنس کے شریف و امین لوگ ہیں وہ کیا کچھ ترقیاں نہیں کریں گے۔ اب اس نیک ذات آریہ پر فرض ہے کہ ایک جلسہ کرا کر ہمارے روبرو اس بہتان کی تصدیق کراوے تا اصل راوی کو حلف سے پوچھا جائے اور اس بے اصل بہتان کے لئے نہ صرف ہم اس راوی کو حلف دیں گے بلکہ آپ بھی حلف اٹھائیں گے فریقین کے حلف کا یہ مضمون ہوگا کہ اگر سچ سچ اپنے حافظہ کی پوری یادداشت سے بلا ذرہ کم و بیش ہم نے بیان نہیں کیا تو اے خدائے قادر مطلق اور اے پرمیشر سرب شکتی مان ایک سال تک اپنے قہر عظیم سے ایسی میری بیخ کنی کر اور ایسا ہیبت ناک عذاب نازل فرما کہ دیکھنے والوں کو عبرت ہو اور پھر اگر ایک سال تک آسمانی عذاب سے اصل راوی محفوظ رہا تو ہم اپنے جھوٹا ہونے کا خود اشتہار دیدیں گے۔ کیونکہ ہم جانتے ہیں کہ خدا تعالےٰ ایسے بہتان صریح کو بے فیصلہ نہیں چھوڑے گا۔ یہ تو ہمارے لئے اور ایک ملہم من اللہ کے لئے ممکن بلکہ کثیر الوقوع ہے جو کوئی خواب یا الہام مشتبہ طور پر معلوم ہو جس کی احتمالی طور پر کئی معنے کئے جائیں مگر یہ افترا کہ قطعی طور پر یہی الہام ہو گیا کہ دین محمد جان محمد کا لڑکا اب مرے گا اس کی قبر کھودو



شحنۂ حق صفحہ 60 مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 386 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 456 پر درج ہے

معلوم نہیں کہ کہاں تک خدا تعالیٰ کے علم میں میرے ایام دعوت کا سلسلہ ہے اسلئے یہ لوگ باوجود مولوی کہلانے کے یہ کہتے ہیں کہ ایک خدا پر افترا کرنیوالا اور جھوٹا ملہم بننے والا اپنے ابتدائے افترا سے تیس سال تک بھی زندہ رہ سکتا ہے اور خدا اُس کی نصرت اور تائید کر سکتا ہے اور اسکی کوئی نظیر پیش نہیں کرتے۔ اے بیباک لوگو! جھوٹ بولنا اور گوہ کھانا ایک برابر ہے۔ جو کچھ خدا نے اپنے لطف و کرم سے میرے ساتھ معاملہ کیا یہاں تک کہ اِس مُدت دراز* میں ہر ایک دن میرے لئے ترقی کا دن تھا۔ اور ہر ایک مقدمہ جو میرے تباہ کرنے کے لئے اُٹھایا گیا خدا نے دشمنوں کو رسوا کیا۔ اگر اس مُدت اور اُس تائید اور نصرت کی تمہارے پاس کوئی نظیر ہے تو پیش کرو۔ ورنہ بموجب آیت لو تقول علینا یہ نشان بھی ثابت ہو گیا اور تم اِس سے پُوچھے جاؤ گے۔

۱۹۔ انیسواں نشان یہ ہے کہ خواجہ غلام فرید صاحب نے جو نواب بہاولپور کے پیر تھے میری تصدیق کے لئے ایک خواب دیکھا جس کی بنا پر میری محبت خدا تعالیٰ نے اُنکے دل میں ڈال دی اور اسی بنا پر کتاب اشارات فریدی میں جو خواجہ صاحب موصوف کے ملفوظات ہیں جا بجا خواجہ صاحب موصوف میری تصدیق فرماتے ہیں۔ اہل فقر کی یہ عادت ہوتی ہے کہ وہ ظاہری جھگڑوں میں بہت کم پڑتے ہیں اور جو کچھ خدا تعالیٰ کی طرف سے اُنکو بذریعہ خواب یا کشف یا الہام پتہ ملتا ہے اسپر ایمان لاتے ہیں۔ پس چونکہ خواجہ غلام فرید صاحب پیر صاحب العلم کی طرح پاک باطن تھے اسلئے خدا نے اُن پر میری سچائی کی حقیقت کھولدی اور کئی مولوی جیسے مولوی غلام دستگیر خواجہ صاحب کو میرا مکذب بنانے کیلئے آپکے گاؤں میں پہنچے جیسا کہ کتاب اشارات فریدی میں خواجہ صاحب نے خود یہ حالات بیان کئے ہیں اور بعض غزنویوں کا بھی خواجہ صاحب موصوف کے پاس خط پہنچا مگر آپ نے

* یہ یاد رہے کہ اگر میرے زمانہ الہام کو اس تاریخ سے لیا جائے جب اوّل حصّہ براہین احمدیہ کا لکھا گیا تھا تب تو اس سال سے میرے الہام کے زمانہ کو ستائیس ۲۷ سال کے قریب ہوتے ہیں اور جب براہین احمدیہ کے چہارم حصّہ سے شمار کیا جائے تو تب پچیس ۲۵ سال گذر گئے ہیں اور جب وہ زمانہ لیا جائے کہ جب پہلے الہام شروع ہوا تب تیس سال ہوتے ہیں۔ منہ



حقیقۃ الوحی صفحہ 206 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 215 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 456 پر درج ہے

ص۱۹۰

# علمائے ہند کی خدمت میں نیاز نامہ

اے برادران دین و علمائے شرع متین! آپ صاحبان میری اِن معروضات کو متوجہ ہو کر سنیں کہ اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں۔ یہ کوئی نیا دعویٰ نہیں جو آج ہی میرے منہ سے سنا گیا ہو بلکہ یہ وہی پرانا الہام ہے جو میں نے خدائے تعالیٰ سے پاکر براھین احمدیہ کے کئی مقامات پر بتصریح درج کر دیا تھا جس کے شائع کرنے پر سات سال سے بھی کچھ زیادہ عرصہ گذر گیا ہوگا۔ میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے بلکہ میری طرف سے عرصہ سات یا آٹھ سال سے برابر یہی شائع ہو رہا ہے کہ میں مثیل مسیح ہوں یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعض روحانی خواص طبع اور عادت اور اخلاق وغیرہ کے خدائے تعالیٰ نے میری فطرت میں بھی رکھی ہیں اور دوسرے کئی امور میں ص۱۹۱ جن کی تصریح انہیں رسالوں میں کر چکا ہوں میری زندگی کو مسیح ابن مریم کی زندگی سے اشد مشابہت ہے اور یہ بھی میری طرف سے کوئی نئی بات ظہور میں نہیں آئی کہ میں نے ان رسالوں میں اپنے تئیں وہ موعود ٹھہرایا ہے جس کے آنے کا قرآن شریف میں اجمالاً اور احادیث میں تصریحاً بیان کیا گیا ہے کیونکہ میں تو پہلے بھی براہین احمدیہ میں بتصریح لکھ چکا ہوں کہ میں وہی مثیل موعود ہوں جس کے آنے کی خبر روحانی طور پر قرآن شریف اور احادیث نبویہ میں پہلے سے وارد ہو چکی ہے۔ تعجب کہ مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی اپنے رسالہ اشاعۃ السنۃ نمبر ۶ جلد سات میں جس میں براہین احمدیہ کا ریویو لکھا ہے ان تمام الہامات کی اگرچہ ایمانی طور پر نہیں مگر امکانی طور پر تصدیق کر چکے اور بدل و جان مان چکے ہیں مگر پھر بھی سنا جاتا ہے کہ حضرت مولوی صاحب موصوف کو بھی اور لوگوں کا شور اور غوغا دیکھ کر

| یہ حوالہ صفحہ 457 پر درج ہے | ازالہ اوہام صفحہ 190، مندرجہ روحانی خزائن جلد 3، صفحہ 192 از مرزا قادیانی |
|---|---|

حوالہ نمبر 366



رکھتا ہے۔ لیکن جیسا کہ گمان کیا گیا ہے خدا نہیں ہے۔ ہاں خدا سے واصل ہے اور ان کاملوں میں سے ہے جو تھوڑے ہیں۔

اور خدا کی عجیب باتوں میں سے جو مجھے ملی ہیں: ایک یہ بھی ہے جو مَیں نے عین بیداری میں جو کشفی بیداری کہلاتی ہے۔ یسوع مسیح سے کئی دفعہ ملاقات کی ہے۔ اور اس سے باتیں کرکے اس کے اصل دعوے اور تعلیم کا حال دریافت کیا ہے۔ یہ ایک بڑی بات ہے۔ جو توجہ کے لائق ہے۔ کہ حضرت یسوع مسیح ان چند عقائد سے جو کفّارہ اور تثلیث اور ابنیّت ہے۔ ایسے متنفر پائے جاتے ہیں کہ گویا ایک بھاری افترا جو ان پر کیا گیا ہے۔ وہ یہی ہے۔ یہ مکاشفہ کی شہادت بے دلیل نہیں ہے۔ بلکہ مَیں یقین رکھتا ہوں کہ اگر کوئی طالبِ حق نیّت کی صفائی سے ایک مدت تک میرے پاس رہے۔ اور وہ حضرت مسیح کو کشفی حالت میں دیکھنا چاہے۔ تو میری توجہ اور دُعا کی برکت سے وہ ان کو دیکھ سکتا ہے۔ ان سے باتیں بھی کر سکتا ہے اور ان کی نسبت ان سے گواہی بھی لے سکتا ہے۔ کیونکہ مَیں وہ شخص ہوں جس کی رُوح میں بروز کے طور پر یسوع مسیح کی رُوح سکونت رکھتی ہے۔ یہ ایک ایسا تحفہ ہے جو حضرت ملکہ معظمہ قیصرہ انگلستان و ہند کی خدمت عالیہ میں پیش کرنے کے لائق ہے۔

دُنیا کے لوگ اِس بات کو نہیں سمجھیں گے۔ کیونکہ وہ آسمانی اسرار پر کم ایمان رکھتے ہیں۔ لیکن تجربہ کرنے والے ضرور اِس سچائی کو پائیں گے۔

میری سچائی پر اور بھی آسمانی نشان ہیں جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں۔ اور اِس ملک کے لوگ ان کو دیکھ رہے ہیں۔ اب مَیں اِس آرزو میں ہوں کہ جو مجھے یقین بخشا گیا ہے۔ وہ دُوسروں کے دِلوں میں کیونکر اُتارا جائے۔ میرا شوق مجھے بیتاب کر رہا ہے



تحفہ قیصریہ صفحہ 21 مندرجہ روحانی خزائن جلد 12 صفحہ 273 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 457 پر درج ہے

محبوب حقیقی کو جا ملے اور کشمیر کے خطے کو اپنے پاک مزار سے ہمیشہ کے لئے فخر بخشا۔ کیا ہی خوش قسمت ہے سری نگر اور انموزہ اور خان یار کا محلہ جس کی خاک پاک میں اس ابدی شہزادہ خدا کے مقدس نبی نے اپنا مطہر جسم ودیعت کیا۔ اور بہت سے کشمیر کے رہنے والوں کو حیات جاودانی اور حقیقی نجات سے حصہ دیا۔ ہمیشہ خدا کا جلال اس کے ساتھ ہو۔ آمین سو جیسا کہ وہ نبی شہزادہ دنیا میں غربت اور مسکینی سے آیا۔ اور غربت اور مسکینی اور حلم کا دنیا کو نمونہ دکھلایا۔ اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ اس کے نمونہ پر مجھے بھی جو امیری اور حکومت کے خاندان سے ہوں اور ظاہری طور پر بھی اس شہزادہ نبی اللہ کے حالات سے مشابہت رکھتا ہوں ان لوگوں میں کھڑا کرے جو ملکوتی اخلاق سے بہت دُور جا پڑے ہیں۔ سو اس نمونہ پر میرے لئے خدا نے یہی چاہا ہے کہ میں غربت اور مسکینی سے دنیا میں رہوں۔ خدا کے کلام میں قدیم سے وعدہ تھا کہ ایسا انسان دنیا میں پیدا ہو۔ اسی لحاظ سے خدا نے میرا نام مسیح موعود رکھا۔ یعنی ایک شخص جو عیسے مسیح کے اخلاق کے ساتھ ہمرنگ ہے۔ خدا نے مسیح علیہ السلام کو رومی سلطنت کے ماتحت جگہ دی تھی اور اس سلطنت نے ان کے حق میں عمداً کوئی ظلم نہیں کیا مگر یہودیوں نے جو ان کی قوم تھے بہت ظلم کیا اور بڑی توہین کی اور کوشش کی کہ سلطنت کی نظر میں اس کو باغی ٹھیرا دیں۔ مگر میں جانتا ہوں کہ ہماری یہ سلطنت جو سلطنت برطانیہ ہے خدا اس کو سلامت رکھے رومیوں کی نسبت قوانین معدلت بہت صاف اور اس کے حکام پیلاطوس سے زیادہ تر زیرکی اور فہم اور عدالت کی روشنی اپنے دل میں رکھتے ہیں اور اس سلطنت کی عدالت کی چمک رومی سلطنت کی نسبت اعلیٰ درجہ پر ہے۔ سو خدا تعالیٰ کے فضل کا شکر ہے کہ اس نے ایسی سلطنت کے ظلّ حمایت کے نیچے مجھے رکھا ہے جس کی تحقیق کا پلّہ شبہات کے پلّے سے بڑھ کر ہے۔

غرض مسیح موعود کا نام جو آسمان سے میرے لئے مقرر کیا گیا ہے اس کے معنے



کشف الغطاء صفحہ 16 مندرجہ روحانی خزائن جلد 14 صفحہ 192 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 457 پر درج ہے

مماثلت کا حصہ لیا ہے۔ مگر اس اُمت کا مسیح موعود کھلے کھلے طور پر خدا کے حکم اور اذن سے اسرائیلی مسیح کے مقابل پر کھڑا کیا گیا ہے۔ تا موسوی اور محمدی سلسلہ کی مماثلت سمجھ آجائے۔ [ اسی غرض سے اس مسیح کو ابن مریم سے ہر ایک پہلو سے تشبیہ دی گئی ہے۔ یہاں تک کہ اس ابن مریم پر ابتلاء بھی اسرائیلی ابن مریم کی طرح آئے۔ اول جیسا کہ عیسیٰ بن مریم محض خدا کے نفخ سے پیدا کیا گیا۔ اسی طرح یہ مسیح بھی سورۃ تحریم کے وعدہ کے موافق محض خدا کے نفخ سے مریم کے اندر سے پیدا کیا گیا۔ اور جیسا کہ عیسیٰ بن مریم کی پیدائش پر بہت شور اُٹھا۔ اور اندھے مخالفوں نے مریم کو کہا۔ لَقَدْ جِئْتِ شَيْئًا فَرِيًّا[1] اسی طرح اس جگہ بھی کہا گیا اور شورِ قیامت مچایا گیا۔ اور جیسا کہ خدا نے اسرائیلی مریم کے وضع حمل کے وقت مخالفوں کو عیسیٰ کی نسبت یہ جواب دیا۔ وَلِنَجْعَلَهٗ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا ۚ وَكَانَ اَمْرًا مَّقْضِيًّا[2]۔ یہی جواب خدا تعالیٰ نے میری نسبت براہین احمدیہ میں رُوحانی وضع حمل کے وقت جو استعارہ کے رنگ میں تھا مخالفوں کو دیا۔ اور کہا کہ تم اپنے فریبوں سے اس کو نابود نہیں کر سکتے۔ مَیں اس کو لوگوں کے لئے رحمت کا نشان بناؤں گا۔ اور ایسا ہونا ابتداء سے مقدر تھا۔ اور پھر جس طرح یہودیوں کے علماء نے حضرت عیسیٰ پر فتویٰ تکفیر کا لگایا اور ایک شریر فاضل یہودی نے وہ استفتاء طیار کیا۔ اور دوسرے فاضلوں نے اس پر فتویٰ دیا۔ یہاں تک کہ بیت المقدس کے صدہا عالم فاضل جو اکثر اہلحدیث تھے۔ انہوں نے حضرت عیسیٰ پر تکفیر کی مُہریں لگا دیں*۔ یہی معاملہ مجھ سے ہوا۔ اور پھر جیسا کہ اس تکفیر کے بعد جو حضرت عیسیٰ ]

منہ ۵

*حاشیہ: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے وقت میں یہودی اگرچہ بہت فرقے تھے مگر عموماً دو بڑے حصے بن گئے تھے۔ وہ دو فرقے ہو گئے تھے۔ (۱) ایک وہ جو توریت کے پابند تھے۔ اسی سے اجتہاد کے طور پر مسائل استنباط کرتے تھے (۲) دوسرا فرقہ اہلحدیث تھا جو توریت پر احادیث کو قاضی سمجھتے تھے۔ یہ اہلحدیث اسرائیلی بلاد میں بہت پھیل گئے تھے اور ایسی ایسی حدیثوں پر عمل کرتے تھے جو اکثر توریت کی معارض اور نقیض تھیں اور انکی یہ حجت تھی کہ بعض مسائل شرع مثلاً عبادات اور معاملات اور قانون مجازات کے مسائل توریت سے ملتے نہیں ہیں۔ ان پر حدیثوں کی رُو سے اطلاع

[1] مریم: ۲۸ [2] مریم: ۲۲



کشتی نوح صفحہ 49 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 53 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 458 پر درج ہے

سکھوں کے زمانہ کے عوض ہم کو ملی ہے یوں ہی رد کردیں۔

اور میں اس وقت اپنی جماعت کو جو مجھے مسیح موعود مانتی ہے خاص طور پر سمجھاتا ہوں کہ وہ ہمیشہ ان ناپاک عادتوں سے پرہیز کریں۔ مجھے خدا نے جو مسیح موعود کر کے بھیجا ہے اور حضرت مسیح ابن مریم کا جامہ مجھے پہنا دیا ہے اس لئے میں نصیحت کرتا ہوں کہ شر سے پرہیز کرو اور نوع انسان کے ساتھ حق ہمدردی بجا لاؤ۔ اپنے دلوں کو بغضوں اور کینوں سے پاک کرو کہ اس عادت سے تم فرشتوں کی طرح ہو جاؤ گے۔ کیا ہی گندہ اور ناپاک وہ مذہب ہے جس میں انسان کی ہمدردی نہیں اور کیا ہی ناپاک وہ راہ ہے جو نفسانی بغض کے کانٹوں سے بھرا ہے۔ سو تم جو میرے ساتھ ہو ایسے مت ہو۔ تم سوچو کہ مذہب سے حاصل کیا ہے۔ کیا یہی کہ ہر وقت مردم آزاری تمہارا شیوہ ہو؟ نہیں بلکہ مذہب اس زندگی کے حاصل کرنے کے لئے ہے جو خدا میں ہے اور وہ زندگی نہ کسی کو حاصل ہوئی اور نہ آئندہ ہوگی بجز اس کے کہ خدائی صفات انسان کے اندر داخل ہو جائیں۔ خدا کے لئے سب پر رحم کرو تا آسمان سے تم پر رحم ہو۔ آؤ میں تمہیں ایک ایسی راہ سکھاتا ہوں جس سے تمہارا نور تمام نوروں پر غالب رہے اور وہ یہ ہے کہ تم تمام سفلی کینوں اور حسدوں کو چھوڑ دو۔ اور ہمدرد نوع انسان ہو جاؤ اور خدا میں کھوئے جاؤ۔ اور اس کے ساتھ اعلیٰ درجہ کی صفائی حاصل کرو کہ یہی وہ طریق ہے جس سے کرامتیں صادر ہوتی ہیں اور دعائیں قبول ہوتی ہیں اور فرشتے مدد کے لئے اترتے ہیں۔ مگر یہ ایک دن کا کام نہیں ترقی کرو ترقی کرو۔ اُس دھوبی سے سبق سیکھو جو کپڑوں کو اول بھٹی میں جوش دیتا ہے اور دیئے جاتا ہے یہاں تک کہ آخر آگ کی تاثیریں تمام میل اور چرک کو کپڑوں سے علیحدہ کر دیتی ہیں۔ تب صبح اٹھتا ہے اور پانی پر پہنچتا ہے اور پانی میں کپڑوں کو تر کرتا ہے اور بار بار پتھروں پر مارتا ہے۔ تب وہ میل جو کپڑوں کے اندر تھی اور ان کا جزو بن گئی تھی کچھ آگ سے صدمات اٹھا کر اور کچھ پانی میں دھوبی کے بازو سے مار کھا کر یکدفعہ جدا ہونی شروع ہو جاتی ہے یہاں تک کہ کپڑے ایسے سفید ہو جاتے ہیں جیسے ابتداء میں تھے۔ یہی انسانی نفس کے سفید ہونے

گورنمنٹ انگریزی اور جہاد صفحہ 14 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 14 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 458 پر درج ہے

جس حالت میں اسلامی قوموں میں سے کروڑہا لوگ روئے زمین پر ایسے پائے جاتے ہیں جو جہاد کا بہانہ رکھ کر غیر قوموں کو قتل کرنا اُن کا شیوہ ہے بلکہ بعض تو ایک محسن گورنمنٹ کے زیر سایہ رہ کر بھی پوری صفائی سے اُن سے محبت نہیں کر سکتے۔ سچی ہمدردی کو کمال تک نہیں پہنچا سکتے اور نہ نفاق اور دورنگی سے بکلی پاک ہو سکتے ہیں اس لئے حضرت مسیح کے اوتار کی سخت ضرورت تھی۔ سو مَیں وہی اوتار ہوں جو حضرت مسیح کی رُوحانی شکل اور خُو اور طبیعت پر بھیجا گیا ہوں۔

اور دوسری قسم ظلم کی جو خالق کی نسبت ہے۔ وہ اس زمانہ کے عیسائیوں کا عقیدہ ہے جو خالق کی نسبت کمال غلو تک پہنچ گیا ہے۔ اس میں تو کچھ شک نہیں جو حضرت عیسےٰ علیہ السلام خدا تعالیٰ کے ایک بزرگ نبی ہیں اور بلاشبہ عیسیٰ مسیح خدا کا پیارا خدا کا برگزیدہ اور دنیا کا نور اور ہدایت کا آفتاب اور جناب الٰہی کا مقرب اور اس کے تخت کے نزدیک مقام رکھتا ہے۔ اور کروڑہا انسان جو اس سے سچی محبت رکھتے ہیں اور اُس کی وصیتوں پر چلتے ہیں اور اس کی ہدایات کے کاربند ہیں۔ وہ جہنم سے نجات پائیں گے لیکن با ایں یہ سخت غلطی اور کفر ہے کہ اُس برگزیدہ کو خدا بنایا جائے۔ خدا کے پیاروں کو خدا سے ایک بڑا تعلق ہوتا ہے اس تعلق کے لحاظ سے اگر وہ اپنے تئیں خدا کا بیٹا کہہ دیں یا یہ کہدیں کہ خدا ہی ہے جو اُن میں بولتا ہے اور وہی ہے جس کا جلوہ ہے تو یہ باتیں بھی کسی حال کے موقع میں ایک معنے کے رو سے صحیح ہوتے ہیں جن کی تاویل کی جاتی ہے۔ کیونکہ انسان جب خدا میں فنا ہو کر اور پھر اس کے نور سے پرورش پاکر نئے سرے ظاہر ہوتا ہے تو ایسے لفظ اُس کی نسبت مجازاً بولنا قدیم محاورہ اہل معرفت ہے کہ وہ خود نہیں بلکہ خدا ہے جو اُس میں ظاہر ہوا ہے۔ لیکن اس سے درحقیقت یہ نہیں کھلتا کہ وہی شخص درحقیقت رب العالمین ہے اس نازک محل میں اکثر عوام کا قدم پھسل جاتا ہے اور ہزارہا بزرگ اور ولی اور اوتار جو خدا بنائے گئے وہ بھی دراصل انہی لغزشوں کی وجہ سے بنائے گئے ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ جب



ضمیمہ رسالہ جہاد صفحہ 4 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 26 از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 458 پر درج ہے

صفحہ ۴۹۹

**تمہید ہشتم۔** جو امر خارق عادت کسی ولی سے صادر ہوتا ہے۔ وہ حقیقت میں اُس متبوع کا معجزہ ہے جس کی وہ اُمّت ہے اور یہ بدیہی اور

صفحہ ۴۹۹

کہ قادر مطلق کہ جس کے علم قدیم سے ایک ذرّہ مخفی نہیں اور جس کی طرف کوئی نقصان اور خسران عاید نہیں ہوسکتا۔ اور جو ہریک قسم کے جہل اور آلودگی اور ناتوانی اور غم اور حزن اور درد اور رنج اور گرفتاری سے پاک ہے وہ کیوں کر اُس چیز کا عین ہوسکتا ہے کہ جو

بدرجۂ یقین کامل پہنچکر پھر منکر ہیں۔ پھر بعد اِسکے فرمایا۔ اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ قَرِیْبًا مِّنَ الْقَادِیَانِ۔ وَ بِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاہُ وَ بِالْحَقِّ نَزَلَ۔ صَدَقَ اللّٰہُ وَ رَسُوْلُہٗ وَکَانَ اَمْرُ اللّٰہِ مَفْعُوْلًا۔ یعنے ہم نے ان نشانوں اور عجائبات کو اور نیز اس الہام پُر از معارف وحقائق کو قادیان کے قریب اُتارا ہے اور ضرورتِ حقّہ کے ساتھ اُتارا ہے اور بضرورتِ حقّہ اُترا ہے۔ خدا اور اُسکے رسول نے خبر دی تھی کہ جو اپنے وقت پر پُوری ہوئی اور جو کچھ خدا نے چاہا تھا وہ ہونا ہی تھا۔ یہ آخری فقرات اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس شخص کے ظہور کیلئے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی حدیث متذکرہ بالا میں اشارہ فرماچکے ہیں اور خدائے تعالیٰ اپنے کلام مقدس میں اشارہ فرماچکا ہے چنانچہ وہ اشارہ حصہ سوم کے الہامات میں درج ہوچکا ہے اور فرقانی اشارہ اس آیت میں ہے هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ[1]۔ یہ آیت جسمانی اور سیاستِ ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیشگوئی ہے۔ اور جس غلبۂ کاملہ دینِ اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا۔ اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اِس دُنیا میں تشریف لائیں گے تو

صفحہ ۴۹۹

[اُن کے ہاتھ سے دینِ اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔ لیکن اِس عاجز پر ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ خاکسار اپنی غربت اور انکسار اور توکل اور ایثار اور آیات اور انوار کے رُو سے مسیح کی پہلی زندگی کا نمونہ ہے اور اِس عاجز کی فطرت اور مسیح کی فطرت باہم نہایت ہی متشابہ واقع ہوئی ہے گویا ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے یا ایک ہی درخت کے دو پھل ہیں]

اور بحدّی اتحاد ہے کہ نظرِ کشفی میں نہایت ہی باریک امتیاز ہے اور نیز ظاہری طور پر

[1] الصّف : ۱۰

حوالہ نمبر 372



پھر حضرت اقدس نے ڈوئی کی اس تحدی پر بحث کی ہے جو اس نے اپنے مخالفوں کے لیے کی ہے کہ میرے مخالف ہلاک ہو جائیں گے خصوصاً مسلمان۔ حضرت حجۃ اللہ نے بڑے پُرزور اور پُرشوکت الفاظ میں لکھا ہے۔ کہ :

کل مسلمانوں کو ہلاک کرنے کی کوئی ضرورت نہیں اور علاوہ ازیں یہ امر مشکوک ہو سکتا ہے۔ اس کو یہ کہنے کی گنجائش ہے کہ مسلمان ہلاک تو ہو ہی جائیں گے مگر پچاس یا ساٹھ سال کے اندر۔ اور وہ خود اس عرصہ میں ہلاک ہو جائے گا۔ پھر کون اس سے پوچھنے والا ہوگا۔ اس لیے بہتر ہے کہ سارے مسلمانوں کو چھوڑ کر میرے مقابلہ میں آئے اور میں عیسائیوں کے خود ساختہ خدا کی نسبت تمام مسلمانوں سے زیادہ کراہت اور نفرت رکھتا ہوں۔ یہانتک کہ اگر کل مسلمانوں کی نفرت عیسائیوں کے خدا کی نسبت ترازو کے ایک پلہ میں رکھ دی جاوے اور میری نفرت ایک طرف تو میرا پلہ اس سے بھاری ہوگا۔ اور میں ایسے شخص کو جو عورت کے پیٹ سے نکل کر خدا ہونے کا دعویٰ کرے بہت ہی بڑا گنہگار اور ناپاک انسان سمجھتا ہوں، مگر ہاں میرا یہ مذہب ہے کہ مسیح ابن مریم رسول اس الزام سے پاک ہے۔ اس نے کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا۔ میں اسے اپنا ایک بھائی سمجھتا ہوں اگرچہ خدا تعالیٰ کا فضل مجھ پر اس سے بہت زیادہ ہے۔ اور وہ کام جو میرے سپرد کیا گیا ہے۔ اس کے کام سے بہت ہی بڑھ کر ہے، تاہم میں اس کو اپنا ایک بھائی سمجھتا ہوں اور میں نے اُسے بارہا دیکھا ہے۔ ایک بار میں نے اور مسیح نے ایک ہی پیالہ میں گائے کا گوشت کھایا تھا۔ اس لیے میں اور وہ ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے ہیں۔

غرض اس طرح پر حضرت حجۃ اللہ نے بلحاظ اپنے کام اور مامور ہونے کے اور خدا تعالیٰ کے ان فضلوں اور احسانوں کے جو حضرت مسیح موعود کے شامل حال ہیں تحدیث بالنعمت اور تبلیغ کے طور پر ذکر فرمایا اور یہانتک کہا کہ

میں خدا سے ہوں اور مسیح مجھ سے ہے۔

ان امور کے پیش کرنے کے بعد آپ نے پھر پُرشوکت اور تحدی کے ساتھ اس کو مقابلہ کے لیے دعوت کی ہے۔ کہ

اگر وہ سچا ہے تو اُسے چاہیے کہ مقابلہ کے لیے نکلے اور یہ دُعا کرے کہ

ہم دونوں میں سے جو کاذب ہے وہ صادق کے سامنے ہلاک ہو

یہ خلاصہ ہے اس تحریر کا جو ہم نے اپنے طور پر لکھا ہے۔ اصل چٹھی ستمبر کے آخیر تک انشاء اللہ شائع ہو سکے گی۔

| ملفوظات جلد دوم صفحہ 251، طبع جدید، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 459 پر درج ہے |
|---|---|

جنت اور نار کی حقیقت بھی ظاہر کی گئی ہے پھر کیونکر ممکن تھا کہ اس کی تفسیر میں غلطی کر سکتے غلطی کا احتمال صرف ایسی پیشگوئیوں میں ہوتا ہے جن کو اللہ تعالیٰ خود اپنی کسی مصلحت کی وجہ سے مبہم اور مجمل رکھنا چاہتا ہے اور مسائل دینیہ سے ان کا کچھ علاقہ نہیں ہوتا۔ یہ ایک نہایت دقیق راز ہے جس کے یاد رکھنے سے معرفت صحیحہ مرتبہ نبوت کی حاصل ہوتی ہے اور اسی بنا پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ اگر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر ابن مریم اور دجال کی حقیقت کاملہ بوجہ نہ موجود ہونے کسی نمونہ کے موبمو منکشف نہ ہوئی ہو اور نہ دجال کے ستر باع کے گدھے کی اصل کیفیت کھلی ہو اور نہ یاجوج ماجوج کی عمیق تہ تک وحی الٰہی نے اطلاع دی ہو اور نہ دابۃ الارض کی ماہیت کماہی ظاہر فرمائی گئی ہو اور صرف امثلہ قریبہ اور صور متشابہ اور امور متشاکلہ کے طرز بیان میں جہاں تک غیب محض کی تفہیم بذریعہ انسانی قویٰ کے ممکن ہے اجمالی طور پر سمجھایا گیا ہو تو کچھ تعجب کی بات نہیں اور ایسے ۴۷۳ امور میں اگر وقت ظہور کچھ جزئیات غیر معلومہ ظاہر ہو جائیں تو شان نبوت پر کچھ حرف نہیں۔ مگر قرآن اور حدیث پر غور کرنے سے یہ بخوبی ثابت ہو گیا ہے کہ ہمارے سید و مولیٰ صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ تو یقینی اور قطعی طور پر سمجھ لیا تھا کہ وہ ابن مریم جو رسول اللہ نبی ناصری صاحب انجیل ہے وہ ہرگز دوبارہ دنیا میں نہیں آئے گا۔ بلکہ اس کا کوئی مسمّی آئے گا جو بوجہ مماثلت روحانی اس کے نام کو خدا تعالیٰ کی طرف سے پائیگا۔

اور منجملہ اُن علامات کے جو اس عاجز کے مسیح موعود ہونے کے بارے میں پائی جاتی ہیں وہ خدمات خاصہ ہیں جو اس عاجز کو مسیح ابن مریم کی خدمات کے رنگ پر سپرد کی گئی ہیں۔ کیونکہ مسیح اُس وقت یہودیوں میں آیا تھا کہ جب توریت کا مغز اور بطن یہودیوں کے دلوں پر سے اُٹھایا گیا تھا اور وہ زمانہ حضرت موسیٰ سے چودہ سو برس بعد تھا کہ جب مسیح ابن مریم یہودیوں کی اصلاح کے لئے بھیجا گیا تھا۔ پس ایسے ہی زمانہ میں یہ عاجز آیا کہ جب قرآن کریم کا مغز اور بطن مسلمانوں کے دلوں پر سے اٹھایا گیا اور یہ زمانہ بھی حضرت مثیل موسیٰ کے وقت سے ۴۷۴ اسی زمانہ کے قریب قریب گذر چکا تھا جو حضرت موسیٰ اور عیسیٰ کے درمیان میں زمانہ تھا۔

۲۱۲ ۲۱۳

حوالہ نمبر 374



فالله خيرٌ حافظًا وخير مأزرا۔ ومن الآية المباركة العظيمة انه اذا وجد فساد المتنصّرين ورأهم انهم يصدّون عن الدين صُدودا۔ ورأى انهم يوذون رسول الله ويحتقرونه ويُطرون ابن مريم اطراءً كبيرًا فاشتد غضبه غيرةً من عنده ونادانی وقال انی جاعلك عیسٰی ابن مریم وكان الله على كل شيءٍ مقتدرا۔ فانا غَيْرَةُ الله التی فارت فی وقتها۔ لکی یعلم الذین غلوا فی عیسٰی ان عیسٰی ما تفرّد کتفرّد الله و ان الله قادرٌ علی ان یجعل عیسٰی واحدًا من اُمّة نبیّه وکان هذا وعدًا مفعولا۔ یا اخوان هذا هو الامر الذی اخفاه الله من اعین القرون الاولیٰ۔ وجلّی تفاصیله فی وقتنا هذا یخفی ما یشاء و یبدی وقد خلت مثله فیما مضیٰ وفی اختیار هذا الطور الا نشئ

ترجمہ را از جا بُردہ واز راہِ صواب بروں انداختہ۔ نگاہ نمی کنید بر سرِ ایں صد کہ چشم در راہِ آں بودہ اید؟ نمی بینید ظلمت سایہ گستردہ ولشکر ہائے فرو مایگان فراہم آمدہ؟ چرا بیدار نمی شوید؟ اسلام صورتِ یتیمے بہم زدہ پیدا کردہ و ہمت مسلمانان چوں شترِ لاغر رُو بہ سستی نہادہ۔ وخوفِ خدا مانند متاعِ مفقود گردیدہ۔ وعلمِ قرآں مثلِ زندہ درگور شدہ۔ اینہا ہمہ مے بینید و تجاہل میکنید!۔ اے مردمان از حزم و دیانت اندیشہ فرمائید و از رحمتِ خداوندی احتراز مجوئید۔ و آں فضل را پسِ پشت میانداز ید کہ بوقتِ خود ظہور آوردہ۔ زنہار اعراض از آں منمائید۔ و اگر گفتِ مرا شنو او وصیّت ہائے مرا کہ امروز میکنم پذیرا شوید اللہ تعالیٰ از شما راضی شود و شما را مثمر و کثیر گرداند۔ و برکاتِ خود

| یہ حوالہ صفحہ 462 پر درج ہے | آئینہ کمالات اسلام صفحہ 426 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 صفحہ 426 از مرزا قادیانی |
|---|---|

عينك وهلاك، لا تخوفني من سيف بتار ولا رمح ولا نار، وقد قتلنا قبل سيفك بسيف لا تعلمه، وذقنا طعم نار لا تعرفها، وانا ان شاء الله بعد ذلك من المنعمين. أيها العزيز! ان الذين أخلصوا قلوبهم لله وأسلموا وجوههم لله وشربوا كأسا من حب الله، فلا يضيعهم الله ربهم ولا يتركهم مولاهم، ولو عاداهم كل ورق الاشجار، وكل قطرة البحار، وكل ذرة الاحجار، وكل ما في العالمين. بل الذين يطيعونه ولا يبتغون الا مرضاته هم قوم لا يحزنهم الا فراقه، واذا وجدوا ما ابتغوا فلا يبقى لهم هم ولا غم بعد ذلك ولو قتلوا او أحرقوا، ولا يضرهم سب قوم ولا لعن فرقة ويجعل الله كل لعنة بركة عليهم وكل سب رحمة في حقهم، الا يعلم ربنا ما في صدورنا؟ أأنت أعلم منه؟ فلا تكن من المستعجلين.

يا اخي! ما تركت السبيل، وما عاصيت الرب الجليل، وليس كتابنا الا الفرقان الكريم، وليس نبينا ومحبوبنا الا المصطفى الرحيم، ولعنة الله على الذين يخرجون عن دينه مثقال ذرة، فهم يدخلون جهنم ملعونين. ولكن يا اخي! ان في كتاب الله نكاتا ومعارف لا يزاحمها عقيدة ولا يناقضها حكم، ولا يلقاها من الامم الا الذي وجد وقت ظهورها، وكان من المنقطعين المبعوثين. ولله أسرار وأسرار وراء أسرار لا تطلع نجومها الا في وقتها، فلا تجادل الله في اسراره أتجترئ على ربك وتقول: لما فعلت كذا؟ ولم ما فعلت كذا؟ يا أخي! فوض غيب الله الى الله ولا تدخل في غيوبه، ولا تزخ دقائق المعارف التي رق مأخذها في ظواهر الشرع، ولا تقف ما ليس لك به علم، وثبت نفسك على سبيل المتقين.

[سئـ] ما كان ايمان الاخيار من الصحابة والتابعين بنزول المسيح ]

تحفہ بغداد صفحہ 7 مندرجہ روحانی خزائن جلد 7 صفحہ 9,8 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 462 پر درج ہے

عليه السلام الا اجماليا، وكانوا يؤمنون بالنزول مجملا، ويفوضون تفاصيلها الى الله خالق السموات والارضين، وكيف يجوز نزول المسيح عليه السلام على المعنى الحقيق، والله قد أخبر فى كتابه العزيز أنه توفى ومات، وقال: يَا عِيسَىٰ إِنِّي مُتَوَفِّيكَ وَرَافِعُكَ إِلَيَّ -(١)

وقال: فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي كُنتَ أَنتَ الرَّقِيبَ عَلَيْهِمْ - (٢)

وقال: فَيُمْسِكُ الَّتِي قَضَىٰ عَلَيْهَا الْمَوْتَ - (٣)

وقال: وَحَرَامٌ عَلَىٰ قَرْيَةٍ أَهْلَكْنَاهَا أَنَّهُمْ لَا يَرْجِعُونَ - (٤)

وقال: وَمَا مُحَمَّدٌ إِلَّا رَسُولٌ قَدْ خَلَتْ مِن قَبْلِهِ الرُّسُلُ - (٥)

يعنى ماتوا كلهم كما استدل به الصديق الاكبر عند وفات النبى صلى الله عليه وسلم، فما بقى شك بعد ذلك فى وفات المسيح و امتناع رجوعه ان كنتم بالله وآياته مؤمنين -

وقد ختم الله برسولنا النبيين، وقد انقطع وحى النبوة، فكيف يجيئ المسيح ولا نبى بعد رسولنا؟ أيجيئ معطلًا من النبوة كالمعزولين؟ وقد بشرنا رسول الله صلى الله عليه وسلم أن المسيح الآتى يظهر من أمته وهو أحد من المسلمين - وفى الصحاح أحاديث صحيحة مرفوعة متصلة شاهدة على وفات عيسى عليه السلام، خصوصًا فى البخارى (٦) بيان مصرح فى هذا الأمر، فالعجب كل العجب على فهم رجل يشك فى وفاته بعد كتاب الله ورسوله

(١) آل عمران: ٥٦ (٢) المائدة: ١١٨ (٣) الزمر: ٤٣ (٤) الانبياء: ٩٦
(٥) آل عمران: ١٤٥ (٦) اعنى صحيح البخارى -

تحفہ بغداد صفحہ 7 مندرجہ روحانی خزائن جلد 7 صفحہ 9,8 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 462 پر درج ہے

حوالہ نمبر 376



وحی الله لا تلبیس الشیاطین۔ ثم ما اکتفیت بهذا بل عرضته علی الکتاب والسنة ودعوت الله ان یؤیدنی۔ فوفق الله نظری فیهما وجعلنی من المؤیدین۔ وظهر علیّ بالنصوص البیّنة القرآنیة والحدیثیة ان المسیح بن مریم علیه السلام قد توفی ولحق باخوانه من النبیّین۔ وکنت اعلم ان وفاة المسیح حق ثابت بالنصوص البیّنة القطعیة القرآنیة والحدیثیة واعلم ان انها هی لا غبار علیه ولا تلبیس ولا تخلیط۔ ومع ذلك کان یقینی بأن اعتقاد المسلمین فی نزول المسیح حق لا شبهة فیه ولا ریب فعسر علیّ تطبیقهما وکنت من المتحیّرین۔ فما قنعت بالنصوص فقط لانی وجدت فی الاحادیث رائحة قلیلة یسیرة من دخن الاختلاف بظاهر النظر وان کانت الدلائل القویة القاطعة معاً بایدینا وکان القرآن معنا کله بل ابتغیت معرفة تامة نقیة بیضاء التی یتلألأ کل شق من شقوقها وتبلغ الی الحق الیقین۔ فتضرعت فی حضرة الله تعالیٰ وطرحت بین یدیه متمنیاً لکشف سر النزول وکشف حقیقة الدجال لاعلمه علم الیقین وارٰه عین الیقین۔ فتوجهت عنایته لتعلیمی وتفهیمی وأُلهمتُ و عُلّمت من لدنه ان النزول فی اصل مفهومه حق ولکن ما فهم المسلمون حقیقته۔ لان الله تعالیٰ اراد اخفاءه۔ فغلب قضاءه ومکره وابتلاءه علی الافهام فصرف وجوههم عن الحقیقة الروحانیة الی الخیالات الجسمانیة فکانوا بها من القانعین۔ وبقی هذا الخبر مکتوماً مستوراً کالحب فی السنبلة قرناً بعد قرن۔ حتی جاء زماننا واغترب الاسلام۔

آئینہ کمالات اسلام صفحہ 552،553 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 صفحہ 552،553 از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 462 پر درج ہے

حوالہ نمبر 376



وکثرت الآثام۔ وغلبت ملة عبدة الصليب فصالوا على المسلمين بالافتراء والمين۔
واحلوا سفك عشاقي كانوا كعميد الحرمين۔ فصبت علينا مصائب كنا لا نستطيع
احصاءها وضاقت الارض علينا تورمت مقلتنا باستشراف الناصرين۔ فاراد الله ان
ياتی بصبح الصداقة۔ ويعين طلاب الحقيقة من الاعالی والاداني۔ بنضو الوشاح
عن مخدرة المعاني۔ ويشفي صدور المومنين۔ وكنا احق بها واهلها لانا راينا باعيننا
اطراء المسيح وازدراء المصطفى ودعوة الناس الى الوهية ابن مريم وسبّ خير الورى۔
وسمعنا السب مع الشرك والمين۔ واحرقنا بالنارين۔ فكشف الله الحقيقة علينا
لتكون النار علينا بردًا وسلامًا۔ وكان حقاً على الله نصر المضطرين۔ فاخبرني
ربي ان النزول روحاني لا جسماني وقد مضى نظيره في سنن الاولين۔ وان الله
لا يبدل سنته ولا عاداته ولا يكلف نفسًا الا وسعها۔ وكذالك يفعل وهو
خير الفاعلين۔ والسر في ذالك ان للانبياء عند هب الاهوية المهلكة و
ابتداع المسالك الشاغرة تدليات وتنزلات الى هذا العالم فاذا جاء وقت
تدلی نبی ونزوله بمجيئ فتنة توذيه يطلب من ربه محط انواره۔ ومظهر ارادته
وانظاره۔ ووارث روحانيته ليكون هذا المظهر له من المنشطين۔ فيجد له
ربه عبدًا من عباده ويلقي اراداته في قلبه فيكون هذا العبد اشد مناسبة و
اقرب جوهرًا من ذالك النبي ويشابهه من حيث الهوية المبعوثية مشابهة
تامة كاملة كانه هو۔ ويكمل ما تزيف في قومه المخذولين۔ وذالك سر عظيم
من الاسرار السماوية۔ ما يفهمه عقول سطحية ولا يلقاها الا الذين
اوتوا العلم من عند الله وما كان لعين لا تقت الاعتلال ان تجتلي
الهلال نظو بي المبصرين۔ وقد جرت عادة الله تعالى على انه لا يكشف
قناع الاخبار الآتية من كل جهة الا في وقتها ويبقى قبل الوقت بعض
اغماضات ومعان مطوية ومستورة مكتومة ابتلاءً للذين يجدون زمان
ظهورها فيفصل الحكم في زمانهم۔ ليهينهم او يكرمهم بامتحانهم وقد

۵۵۳

آئینہ کمالات اسلام صفحہ 552، 553 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 صفحہ 552، 553 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 462 پر درج ہے

اور علماء وقت اُن کو قبول کرتے رہے ہیں لیکن اس زمانہ کے اکثر علماء کی یہ عجیب عادت ہے کہ اگر خدائے تعالیٰ کا الہام ولایت جس کا کبھی سلسلہ منقطع نہیں اپنے وقت پر بعض مجمل مکاشفات نبویہ اور استعارات سربستہ قرآنیہ کی کوئی تفسیر کرے تو بنظر انکار و استہزاء اس کو دیکھتے ہیں حالانکہ صحاح میں ہمیشہ یہ حدیث پڑھتے ہیں کہ قرآن شریف کیلئے ظہر و بطن دونوں ہیں اور اس کے عجائبات قیامت تک ختم نہیں ہوسکتے اور ہمیشہ اپنے مُنہ سے اقرار کرتے ہیں کہ اکثر اکابر محدثین کشوف و الہامات اولیاء کو حدیث صحیح کے قائم مقام سمجھتے رہے ہیں۔

ہم نے جو رسالہ فتح اسلام اور توضیح مرام میں اس اپنے کشفی و الہامی امر کو شائع کیا ہے کہ مسیح موعود سے مراد یہی عاجز ہے میں نے سُنا ہے کہ بعض ہمارے علماء اس پر بہت افروختہ ہوئے ہیں اور انہوں نے اس بیان کو ایسی بدعات میں سے سمجھ لیا ہے کہ جو خارج اجماع اور برخلاف عقیدہ متفق علیہا کے ہوتی ہیں حالانکہ ایسا کرنے میں اُن کی بڑی غلطی ہے۔

منہ

اوّل تو یہ جاننا چاہیئے کہ مسیح کے نزول کا عقیدہ کوئی ایسا عقیدہ نہیں ہے جو ہماری ایمانیات کی کوئی جزو یا ہمارے دین کے رکنوں میں سے کوئی رکن ہو بلکہ صدہا پیشگوئیوں میں سے یہ ایک پیشگوئی ہے جس کو حقیقت اسلام سے کچھ بھی تعلق نہیں جس زمانہ تک یہ پیشگوئی بیان نہیں کی گئی تھی اُس زمانہ تک اسلام کچھ ناقص نہیں تھا اور جب بیان کی گئی تو اس سے اسلام کچھ کامل نہیں ہوگیا۔ اور پیشگوئیوں کے بارہ میں یہ ضروری نہیں کہ وہ ضرور اپنی ظاہری صورت میں ہی پوری ہوں بلکہ اکثر پیشگوئیوں میں ایسے ایسے اسرار پوشیدہ ہوتے ہیں کہ قبل از ظہور پیشگوئی خود انبیاء کو ہی جن پر وہ وحی نازل ہو سمجھ میں نہیں آسکتے چہ جائیکہ دوسرے لوگ ان کو یقینی طور پر سمجھ لیویں۔ دیکھو جس حالت میں ہمارے سیّد و مولیٰ آپ اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ بعض پیشگوئیوں کو میں نے کسی اور صورت پر سمجھا اور ظہور اُن کا کسی اور صورت پر ہوا۔ تو پھر دوسرے لوگ گو فرض کے طور پر ساری اُمت ہی کیوں نہ ہو کب ایسا دعویٰ کرسکتے ہیں کہ ہماری سمجھ میں غلطی نہیں۔ سلف صالح ہمیشہ اس طریق کو مسلک رکھتے رہے ہیں

منہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علےٰ رسولہ الکریم

# احمدی اور غیر احمدی میں کیا فرق ہے؟
## ایک جماعت الگ بنانے کی وجہ

کل میں نے سنا تھا۔ کہ ایک شخص نے کہا۔ کہ اس فرقہ میں اور دوسرے لوگوں میں سوائے اس کے اور کچھ فرق نہیں۔ کہ یہ لوگ وفات مسیح کے قائل ہیں اور وہ لوگ وفات مسیح کے قائل نہیں۔ باقی سب عملی حالت مثلاً نماز روزہ اور زکوٰۃ اور حج وہی ہیں۔ سو سمجھنا چاہیئے کہ یہ بات صحیح نہیں کہ میرا دنیا میں آنا صرف حیات مسیح کی غلطی کو دور کرنے کے واسطے ہے۔ اگر مسلمانوں کے درمیان صرف یہی ایک غلطی ہوتی تو اتنے کے واسطے ضرورت نہ تھی کہ ایک شخص خاص مبعوث کیا جاتا اور الگ جماعت بنائی جاتی۔ اور ایک بڑا شور برپا کیا جاتا۔ یہ غلطی دراصل آج نہیں پڑی بلکہ میں جانتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تھوڑے ہی عرصہ بعد یہ غلطی پھیل گئی تھی۔ اور کئی خواص اور اولیا اور اہل اللہ کا یہی خیال تھا اگر یہ کوئی ایسا اہم امر ہوتا تو خدا تعالےٰ اسی زمانہ میں اس کا ازالہ کر دیتا۔ لیکن اس زمانہ میں بہت سی باتیں مسلمانوں میں ایسی داخل ہو گئی ہیں۔ جن کی اصلاح کی ضرورت ہے۔

| احمدی اور غیر احمدی میں کیا فرق ہے، صفحہ 3 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 465 پر درج ہے |
|---|---|

منہ¹ اور آپ کی پیروی سے نہیں بلکہ براہ راست مقام نبوت حاصل رکھتا ہوگا اور اسکی عملی حالتیں شریعت محمدیہ کے مخالف ہونگی اور قرآن شریف کی صریح مخالفت کرکے لوگوں کو فتنہ میں ڈالیگا اور اسلام کی ہتک عزت کا موجب ہوگا۔ یقیناً سمجھو کہ خدا ہرگز ایسا نہیں کریگا۔ ؔبے شک حدیثوں میں مسیح موعود کے ساتھ نبی کا نام موجود ہے مگر ساتھ اُس کے اُمتی کا نام بھی تو موجود ہے۔ اور اگر موجود بھی نہ ہوتا تو مفاسد مذکورہ بالا پر نظر کرکے ماننا پڑتا کہ ہرگز ایسا ہو نہیں سکتا کہ کوئی مستقل نبی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آئے کیونکہ ایسے شخص کا آنا صریح طور پر ختم نبوت کے منافی ہے۔ اور یہ تاویل کہ پھر اُس کو اُمتی بنایا جائیگا اور وہی نو مسلم نبی مسیح موعود کہلائیگا۔ یہ طریق عزت اسلام سے بہت بعید ہے۔ جس حالت میں حدیثوں سے ثابت ہے کہ اسی اُمت میں سے یہود پیدا ہونگے تو افسوس کی بات ہے کہ یہود تو پیدا ہوں اِس اُمت میں سے اور مسیح باہر سے آوے۔ کیا ایک خدا ترس کیلئے یہ ایک مشکل بات ہے؟ کہ جیسا کہ اسکی عقل اس بات پر تسلی پکڑتی ہے کہ اس اُمت میں بعض لوگ ایسے پیدا ہونگے جن کا نام یہود رکھا جائیگا۔ ایسا ہی اِسی اُمت میں سے ایک شخص پیدا ہوگا جس کا نام عیسٰی اور مسیح موعود رکھا جائیگا۔ کیا ضرورت ہے کہ حضرت عیسٰی کو آسمان سے اُتارا جائے اور اسکی مستقل نبوت کا جامہ اُتار کر اُمتی بنایا جائے۔ اگر کہو کہ یہ کارروائی بطور سزا کے ہوگی کیونکہ انکی اُمت نے انکو خدا بنایا تھا تو یہ جواب بھی بیہودہ ہے کیونکہ اس میں حضرت عیسٰی کا کیا قصور ہے۔

حاشیہ

¹ - یہ کہنا کہ حضرت عیسٰی کا دوبارہ دنیا میں آنا اجماعی عقیدہ ہے یہ سراسر افترا ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کا اجماع صرف اس آیت پر ہوا تھا کہ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ [1] پھر بعد اسکے اُمت میں طرح طرح کے فرقے پیدا ہوگئے۔ چنانچہ معتزلہ اب تک حضرت عیسٰی کی وفات کے قائل ہیں۔ اور بعض اکابر صوفیہ بھی ان کی موت کے قائل ہیں اور مسیح موعود کے ظہور سے پہلے اگر اُمت میں سے کسی نے یہ خیال بھی کیا کہ حضرت عیسٰی دوبارہ دنیا میں آئیں گے تو ان پر کوئی گناہ نہیں صرف اجتہادی خطا ہے جو اسرائیلی نبیوں سے بھی بعض پیشگوئیوں کے سمجھنے میں ہوتی رہی ہے۔ منہ

[1] آل عمران: ۱۴۵



حقیقت الوحی حاشیہ صفحہ 30 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 32 از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 465

کے پاس صحابہؓ بیٹھے۔ آخر نتیجہ یہ ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ اللہ فی اصحابی۔ گویا صحابہؓ خدا کا رُوپ ہو گئے۔ یہ درجہ ممکن نہ تھا کہ اُن کو ملتا اور دُور ہی بیٹھے رہتے۔ یہ بہت ضروری مسئلہ ہے۔ خدا تعالیٰ کا قُرب بندگانِ خدا کا قُرب ہے اور خدا تعالیٰ کا ارشاد کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ[1] اس پر شاہد ہے۔ یہ ایک بھیدہے جس کو تھوڑے ہیں جو سمجھتے ہیں۔ مامور من اللہ ایک ہی وقت میں ساری باتیں کبھی بیان نہیں کر سکتا بلکہ وُہ اپنے دوستوں کے امراض کی تشخیص کرکے حسبِ موقع اُنکی اصلاح بذریعہ وعظ و نصیحت کرتا رہتا ہے اور وقتاً فوقتاً وہ اُن کے امراض کا ازالہ کرتا رہتا ہے۔ اب جیسے آج میں ساری باتیں بیان نہیں کر سکتا۔ ممکن ہے کہ بعض آدمی ایسے ہوں جو آج ہی تقریر سُنکر چلے جاویں اور بعض باتیں اُن میں اُن کے مذاق اور مرضی کے خلاف ہوں تو وہ محروم گئے۔ لیکن جو متواتر یہاں رہتا ہے۔ وُہ ساتھ ساتھ ایک تبدیلی کرتا جاتا ہے اور آخر اپنے مقصد کو پا لیتا ہے۔ ہر ایک آدمی سچی تبدیلی کا محتاج ہے جس میں تبدیلی نہیں ہے۔ وہ مَنْ کَانَ فِیْ هٰذِهٖۤ اَعْمٰی کا مصداق ہے۔ مجھے بہت سوز و گداز رہتا ہے کہ جماعت میں ایک پاک تبدیلی ہو۔ جو نقشہ اپنی جماعت کی تبدیلی کا میرے دل میں ہے وہ ابھی پیدا نہیں ہوا۔ اور اس حالت کو دیکھ کر میری وُہی حالت ہے۔ لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ[2]

## صرف وفاتِ مسیحؑ مقصد نہیں

میں نہیں چاہتا کہ چند الفاظ طوطے کی طرح بیعت کے وقت رٹ لئے جاویں۔ اس سے کچھ فائدہ نہیں۔ تزکیہ نفس کا علم حاصل کرو۔ کہ ضرورت اسی کی ہے۔ ہماری یہ غرض ہرگز نہیں کہ مسیحؑ کی وفات حیات پر جھگڑے اور مباحثہ کرتے پھرو۔ یہ ایک ادنیٰ سی بات ہے۔ اسی پر بس نہیں ہے۔ یہ تو ایک غلطی تھی۔ جس کی ہم نے اصلاح کر دی۔ لیکن ہمارا کام اور ہماری غرض ابھی اس سے بہت دُور ہے۔ اور وُہ یہ ہے کہ تم اپنے اندر ایک تبدیلی

[1] التوبة : ۱۱۹ [2] الشعراء : ۴

ملفوظات جلد دوئم صفحہ 72 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 466 پر درج ہے۔

اشدّ الانکار۔ وعلیٰ حیاته یصرّون وتلك کلمة بھا یموتون۔ فاجتنب ذٰلك ان کنت من الذین یؤمنون بالفرقان ولا یکفرون۔ ولا تکن کمثل الذین ترکوا کلام الله وراء ظھورھم فلا یبالون۔ ویقولون ان المسلمین اجمعوا علیٰ حیاته کلا بل ھم یکذبون۔ واین الاجماع وفیھم المعتزلون۔ واذا قیل لھم الا تفکرون فی قول ربکم فَلَمَّا تَوَفَّیْتَنِیْ او به لا تؤمنون۔ فلیس جوابھم الا ان یحرّفوا آیات الله ویقولوا انّ معنی التوفی رفع الروح مع الجسم العنصری انظر کیف عن الحق یعدلون۔ ویعلمون انّ ھٰذا القول قول یجیب به عیسٰی بحضرة العزّة یوم القیامة اذ یسئله الله عن ضلالة الامّة وکذٰلك فی الفرقان تقرءون۔ فعجبت والله کل العجب من شانھم ومن عقلھم وعرفانھم۔ الا یعلمون انه ما کان لبشر ان یحضر یوم النشور۔ من قبل ان یقبض روحه ویکون من اصحاب القبور۔ مالھم لا یتدبّرون۔ وقد حثا الصحابة التراب فوق ۳۹ خیر البریة۔ ومزاره موجود الیٰ ھٰذا الوقت فی المدینة المنوّرة۔ فمن سوء الادب ان یقال ان عیسٰی ما مات وان ھو الا شرك عظیم۔ یأکل الحسنات ویخالف الحصاة بل ھو توفی کمثل اخوانه۔ ومات کمثل اھل زمانه۔ وانّ عقیدة حیاته قد جاءت فی المسلمین من الملّة النصرانیة۔ وما اتخذوه الٰھا الا بھٰذه الخصوصیّة۔ ثم اشاعھا النصاریٰ ببذل الاموال فی جمیع اھل البدو والحضر۔ بما لم یکن احد فیھم من اھل الفکر والنظر۔ واما المتقدمون من المسلمین فلم یصدر منھم ھٰذا القول الا علیٰ طریق العثار والعثرة۔ فھم قوم معذورون عند الحضرة بما کانوا خاطئین غیر متعمّدین۔ وما اخطأوا الا من وجه الطبائع الساذجة والله یعفو عن کل مجتھد یجتھد بصحة النیّة۔ ویؤدّی حق التحقیق من غیر خیانة علیٰ قدر الاستطاعة۔ الا الذین جاءھم الامام الحکم مع البیّنات

| حقیقۃ الوحی الاستفتاء ضمیمہ صفحہ 39 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 660 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 467 پر درج ہے |
|---|---|

رہتے تھے اس ملک میں تو شاذ و نادر کوئی ایسا سال گذرتا ہوگا کہ زلزلہ نہ آتا ہو۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ اس ملک میں ہمیشہ زلزلے آتے رہے ہیں اور سخت زلزلے بھی آتے رہے ہیں حضرت عیسٰی نے اپنی زندگی میں جب وہ اس ملک میں تھے اور ابھی کشمیر کی طرف سفر نہیں کیا تھا✝ کئی زلزلے خود دیکھے ہونگے۔ پس میں نہیں سمجھ سکتا کہ ان معمولی حوادث کا نام پیشگوئی کیوں رکھا جائے۔ پس جس تمسخر کو آپ نے میری پیشگوئیوں میں تلاش کرنا چاہا اور نامراد رہے اگر آپ حضرت عیسٰی کی ان پیشگوئیوں میں تلاش کرتے تو بغیر کسی محنت کے فی الفور آپ کو مل جاتا۔ اور یہ بھی صحیح نہیں ہے کہ حضرت عیسٰی نے زلزلہ کا نام زلزلہ ہی رکھا کوئی تاویل نہیں کی۔ کیا آپ مجھے حضرت عیسٰی کا کوئی ایسا فقرہ دکھلا سکتے ہیں جس میں لکھا ہو کہ ان پیشگوئیوں میں زلزلے سے مراد درحقیقت زلزلہ ہے کوئی استعارہ نہیں۔ اور بغیر حضرت عیسٰی کی

---

✝ ہم ثابت کر چکے ہیں کہ حضرت عیسٰی کا زندہ آسمان پر جانا محض گپ ہے بلکہ وہ صلیب سے بچکر پوشیدہ طور پر ایران اور افغانستان کا سیر کرتے ہوئے کشمیر میں پہنچے اور ایک لمبی عمر وہاں بسر کی۔ آخر فوت ہو کر سری نگر محلہ خانیار میں مدفون ہوئے اور اب تک آپ کی وہیں قبر ہے۔ یُزار و یتبرک بہ۔ اور صلیب پر آپ فوت نہیں ہوئے۔ کچھ زخم بدن پر آئے تھے جن کا مرہم عیسٰی کے ساتھ علاج کیا گیا تھا۔ اور اُس مرہم کا نام اسی وجہ سے مرہم عیسٰی رکھا گیا۔* منہ

* جس طرح ہمارے سید و مولیٰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اُحد کی لڑائی میں مجروح ہوئے تھے اور کئی زخم تلواروں کے پیشانی مبارک پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو آئے تھے اور سرتا پا خون سے آلود ہو گئے تھے اسی طرح بلکہ اس سے بہت کم حضرت عیسٰی کو صلیب پر زخم آئے تھے پھر نہ معلوم کہ ان لوگوں کو حضرت عیسٰی سے کیسی مشرکانہ محبت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زخم تو قبول کر لیتے ہیں مگر حضرت عیسٰی کا مجروح اور زخمی ہونا ان کی شان سے بلند تر سمجھتے ہیں اور شور ڈالتے ہیں کہ ان کی نسبت ایسا کیوں کہتے ہو اور ان کو تمام دنیا سے الگ ایک خصوصیت دینا چاہتے ہیں۔ وہی آسمان پر چڑھ کر پھر زمین پر اُترنے والے۔ وہی اس قدر لمبی عمر پانے والے۔ مگر خدا نے ان کو پیدائش میں بھی اکیلا نہیں رکھا بلکہ کئی حقیقی بھائی اور کئی حقیقی بہنیں ان کی ایک ہی ماں سے تھیں۔ مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم صرف اکیلے تھے۔ نہ کوئی دوسرا بھائی تھا نہ بہن۔ منہ

الزمان ـ نحتوا من عند انفسهم ان مهديهم مستتر فی مغارة ـ ویخرج فی آخر الزمان و یحیی صحابة رسول الله ؐ لیقتلهم باذیة ـ وان حسینًا بن علی ولنکان ما نجاهم من ظلم یزید ـ ولکن ینجیهم بدمه فی الیوم الآخر من عذاب شدید ـ وکذالک کل من غسو وخاب تحت هذا الجواب ـ وسمعت ان فرقة من الوهابیین الهندیین ینتظرون کمثل هذه الفرق شیخهم سید احمد البریلوی وانفدوا اعمارهم فی فلوات منتظرین فهؤلاء کلهم محل رحم بما لم یرجع احد من کبرائهم الی هذا الحین ـ بل رجع المنتظرون الیهم وکم حسرات فی قلوب المقبورین ـ فملخص القول ان عقیدة رجوع المسیح وحیاته کانت من نسج النصاری ومفتریاتهم ـ لیطمئنوا بالامانی ویذبّوا الیهود وهمزاتهم ـ واما المسلمون فدخلوها من غیر ضرورة ـ واُخذوا من غیر شبکة ـ و اکلوا السم من غیر حلاوة ـ واذا قبلوا رکنًا من رکنی الملة النصرانیة ـ فلیس عن الانکار من الرکن الثانی اعنی الکفارة ـ وانا فصّلنا هذه الامور کلها فی الکتاب ـ وکفاک هذا ان کنت من الطلّاب ـ ان الذین ظنوا من المسلمین ان عیسٰی نازل من السماء ما اتبعوا الحق بل هم فی وادی الضلال یتیهون ـ مالهم بذالک من علم ان هم الا یخرصون ـ ام اُوتوا من البرهان او عُلّموا من القرآن فهم به مستمسکون ـ کلّا بل اتبعوا اهواء الذین ضلوا من قبل وترکوا ما قال ربّهم ولا یبالون ـ وقد ذکر الفرقان ان عیسٰی قد توفی فبأیّ حدیث بعد ذالک یؤمنون ـ الا یفکرون فی عدم مجئ المسیح ام علی القلوب اقفالها ام هم قوم لا یبصرون ـ ان الله کان قد منّ علی بنی اسرائیل بموسٰی والنبیین الذین جاؤوا من بعده منهم فعصوا انبیاءهم ففریقًا کذبوا وفریقًا یقتلون ـ فاراد الله ان ینزع منهم نعمته ویؤتیها قومًا آخرین ثم ینظر کیف یعملون ـ فبعث مثیل موسٰی من قوم بنی اسماعیل وجعل علماء امته کانبیاء سلسلة الکلیم وکسر غرور الیهود بها بما کانوا یستکبرون ـ و اٰتٰی نبینا کما اوتی موسٰی وزیادة وأتاه من الکتاب والخلفاء کمثله واحرق به قلوب الذین ظلموا واستکبروا لعلهم یرجعون ـ فکما انه خلق الازواج کلّها

| یہ حوالہ صفحہ 468 پر درج ہے | خطبہ الہامیہ صفحہ 6 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 صفحہ 6 از مرزا قادیانی |
|---|---|

من تلك الآيات ولم تتبعون ما تشابه من القول وتتركون البيّنات المحكمات۔ الا تعلمون ان الكفّار طلبوا فی هٰذه الآية معجزة الصعود الى السماء، من نبيّنا خير الانبياء وزبدة الاصفياء۔ فاجابهم الله ان رفع بشرٍ مع جسمه ليس من عادته بل هو خلاف مواعيده وسنّته ولو فرض ان عيسٰى رُفع مع جسمه الى السماء الثانية۔ فما معنى هٰذا المنع فی هٰذه الآية الم يكن عيسٰى بشرًا عند حضرة العزة۔ ثم اىّ حاجة اشتدت لرفعه الى السمٰوات العُلىٰ، أأرهقت الارض بضيقها او ما بقى مفرّ من ايدی اليهود فيها فرفع الى السماء ليختفی،

ايها الناس لا تجاوزوا حدود النهج القويم، وزنوا بالقسطاس المستقيم، ووالله ان موت عيسٰى خير للاسلام من حياته۔ وكل فتن الدين فی حياته۔ اتستبدلون الذی هو شرّ بالذی هو خير۔ ولا تفرّقون بين النفع والضير۔ ووالله لن يجتمع حيات هٰذا الدين وحيات ابن مريم، وقد رئيتم ما عمّر حياته الى هٰذا الوقت وما هدّم، وترون كيف نصر النصارىٰ حياته وقدّم، وجرّح الدين الاقوم۔ و لمّا ثبت ضيرهٗ فيما بين يدينا فكيف يتوقع خيره فيما خلفنا۔ واذا جرّبنا الىٰ طول الزمان مضرّات حياته۔ فاىّ خير يرجٰى من هٰذه العقيدة بعد ذٰلك مع ثبوت معرّاته، والعاقل لا يعرض عن مجرّباته۔ وان الله يوافی دروب الحكمة۔ ويرحم عباده ويعصمهم من ابواب الضلالة۔ ولا شك ان حيات عيسٰى وعقيدة نزوله باب من ابواب الاضلال۔ ولا يتوقع منه الا انواع الوبال۔ ولله فی افعاله حِكَم لا تعرفونها ومصالح لا تمسّونها۔ فتفكروا رحمكم الله ان عقيدة حيات عيسٰى كما تصرّون عليه الىٰ هٰذا الآن ثم عقيدة نزوله فی آخر الزمان امرٌ ما افادكم مثقال ذرة۔ وما ايّد ديننا الذی هو خير الاديان۔ بل ايّد دين النصارىٰ وادخل افواجا من المسلمين فی اهل الصلبان۔ فلا ادری اىّ حاجة احسستم

الشرک والفجور ولستُ من الملومین۔ فلوکان رجوعہ الی الدنیا امرًا حقًّا قبل یوم القیامۃ فیلزم منہ انہ یکذب کذبًا شنیعًا عند سؤال حضرۃ العزۃ۔ وھذا باطل بالبداھۃ فالنزول باطل من غیر الشک والشبھۃ فاستیقظوا یا فتیان۔ این انتم من تعلیم القرآن۔ بل مات عیسٰی کما ماتت اخوانہ من النبیّین۔ ولحق بہم کما تقرء ون فی اخبار خیر المرسلین۔ اقرء تم فی حدیث سید الکائنات۔ انّہ فی السماء فی حجرۃ علیحدۃ من الاموات۔ کلّا بل ھو میت ولا یعود الی الدنیا الٰی یوم یبعثون۔ ومن قال متعمدًا خلاف ذٰلک فھو من الذین ھم بالقرآن یکفرون۔ الا الذین خلوا من قبل فہم عند ربّھم معذورون۔ ویشھد القرآن انہ یقول یوم القیامۃ۔ انی ما کنت مطّلعًا علٰی ارتداد الامّۃ۔ ولا اعلم انھم اتخذونی الٰھًا من دون ربّ البریّۃ۔ وکذٰلک یبرّء نفسہ من علم فساد النصاری ووقوعہم فی الضلالۃ۔ فلوکان نازلًا قبل القیامۃ۔ لکان من شانہ ان یصدق بحضرۃ اللّٰہ کما ھو طریق البررۃ۔ بل ھو من حلل الرسالۃ والامامۃ۔ فکیف یُظنّ انہ یختار الکذب ویرتکب جرم اخفاء الشھادۃ۔ ویقول یا ربّ ما عُدتُ الی الدنیا ولیس لی علم باحوال اُمّتی ولا اعلم ما صنعوا بعدی۔ فان ھٰذا کذب شنیع تقشعر منہ الجلدۃ وتاخذ منہ الرعدۃ*۔ ولو فرضنا انہ یقول کمثل ھٰذہ الاقوال۔ ویخفی متعمدًا زمن عودہ الی الدنیا عند سوال اللّٰہ ذی الجلال۔

---

* روی الامام البخاری عن المغیرۃ بن النعمان قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ یجاء برجالٍ من اُمّتی (یعنی یوم القیامۃ) فیؤخذ بھم ذات الشمال فاقول یا ربّ اصیحابی فیقال انک لا تدری ما احدثوا بعدک فاقول کما قال العبد الصالح (یعنی عیسٰی) وکنت علیھم شھیدًا ما دمتُ فیھم فلمّا توفیتنی کنت انت الرقیب علیھم کذٰلک روی البخاری فی معنی التوفی عن ابن عباس قال متوفیک ممیتک۔ منہ

---

| حقیقۃ الوحی ضمیمہ صفحہ 44 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 666 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 468 پر درج ہے |
|---|---|

لوگوں کی غلطی ثابت ہوتی ہے جو خواہ نخواہ حضرت عیسیٰ کو دوبارہ دنیا میں لاتے ہیں اور درحقیقت جو الیاس نبی کو دوبارہ آنے کی تھی جو خود حضرت عیسیٰ کے بیان سے کھل گئی۔ اس سے کچھ عبرت نہیں پکڑتے بلکہ جس آنے والے مسیح موعود کا حدیثوں سے پتہ لگتا ہے۔ اُس کا اُنہیں حدیثوں میں یہ نشان دیا گیا ہے کہ وہ نبی بھی ہوگا اور اُمتی بھی۔ مگر کیا مریم کا بیٹا اُمتی ہوسکتا ہے؟ کون ثابت کریگا کہ اُس نے براہ راست نہیں بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی سے درجہ نبوت پایا تھا؟ هٰذَا هُوَ الْحَقُّ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ۔ اور ہزار کوشش کی جائے اور تاویل کی جائے یہ بات بالکل غیر معقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی آنیوالا ہو کہ جب لوگ نماز کیلئے مساجد کیطرف دوڑیں گے تو وہ کلیسا کی طرف بھاگے گا۔ اور جب لوگ قرآن شریف پڑھیں گے تو وہ انجیل کھول بیٹھے گا اور جب لوگ عبادت کے وقت بیت اللہ کی طرف مُنہ کرینگے تو وہ بیت المقدس کی طرف متوجہ ہوگا اور شراب پئے گا اور سؤر کا گوشت کھائے گا اور اسلام کے حلال و حرام کی کچھ پرواہ نہیں رکھیگا۔ کیا کوئی عقل تجویز کرسکتی ہے کہ اسلام کے لئے یہ مصیبت کا دن بھی باقی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی بھی آئے گا کہ جو مستقل نبوت کی وجہ سے آپ کی ختم نبوت کی مُہر کو توڑ دے گا۔ اور آپ کی فضیلت خاتم الانبیاء ہونے کی چھین لیگا۔

[ حاشیہ: حضرت عیسیٰ کے دوبارہ آنے کا مسئلہ عیسائیوں نے محض اپنے فائدہ کے لئے گھڑا تھا کیونکہ اُن کی پہلی آمد میں اُن کی خدائی کا کوئی نشان ظاہر نہ ہوا۔ ہر دفعہ مار کھاتے رہے۔ کمزوری دکھلاتے رہے۔ پس یہ عقیدہ پیش کیا گیا کہ آمد ثانی میں وہ خدائی کا جلوہ دکھائیں گے اور پہلی کسریں نکالیں گے۔ تا اس طرح پر پہلی آمد کے حالات کی پردہ پوشی کی جائے۔ مگر اب وہ زمانہ آتا جاتا ہے کہ خود عیسائی ایسے عقائد سے منحرف ہوتے جاتے ہیں۔ میں یقین کرتا ہوں کہ جب اُنکی عقلیں ترقی کرینگی تو وہ بہت آسانی سے اس عقیدے کو چھوڑ دینگے۔ اور جیسا کہ بچہ پیدا ہوکر پھر رحم میں نہیں رہ سکتا اسی طرح وہ بھی مشیمہ حجاب اور جہل سے باہر آجائیں گے۔ منہ ]



| یہ حوالہ صفحہ 469 پر درج | حقیقۃ الوحی صفحہ 31 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 31 (حاشیہ) از مرزا قادیانی |
| --- | --- |

كنت السواد لناظري فعمي عليك الناظر من شاء بعدك فليمت فعليك كنت احاذر

یعنی اے میرے پیارے نبی! تو تو میری آنکھوں کی پتلی تھی اور میرے دیدوں کا نور تھا۔ پس میں تو تیرے مرنے سے اندھا ہوگیا۔ اب تیرے بعد میں دوسروں کی موت کا کیا غم کروں۔ عیسیٰ مرے یا موسیٰ مرے۔ کوئی مرے مجھے تو تیرا ہی غم تھا۔ دیکھو عشق و محبت اسے کہتے ہیں جب صحابہ کو معلوم ہوگیا کہ وہ نبی افضل الانبیاء جن کی زندگی کی اشد ضرورت تھی عمر طبعی سے پہلے ہی فوت ہوگئے تو وہ اس کلمہ سے سخت بیزار ہوگئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو مر جائیں مگر کسی دوسرے کو زندہ رسول کہا جائے۔ افسوس ہے آجکل کے مسلمانوں پر کہ پادریوں کے ہاتھ سے اس بحث میں سخت ذلیل بھی ہوتے ہیں اور لاجواب اور کھسیانے ہوکر بحث کو ترک بھی کردیتے ہیں مگر اس عقیدہ سے باز نہیں آتے کہ زندہ رسول فقط عیسیٰ علیہ السلام ہے جو آسمان کے تخت پر بیٹھا ہوا دوبارہ آنے سے محمدی ختم نبوت کو داغ لگانا چاہتا ہے۔ افسوس کہ یہ علماء اس بات کو خوب سمجھتے ہیں کہ حضرت سید الرسل و سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک مردہ رسول قرار دینا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ایک زندہ رسول ماننا اس میں جناب خاتم الانبیاء صلے اللہ علیہ وسلم کی بڑی ہتک ہے اور یہی وہ جھوٹا عقیدہ ہے جس کی شامت کی وجہ سے کئی لاکھ مسلمان اس زمانہ میں مرتد ہوچکے ہیں اور اصطباغ لئے ہوئے گرجاؤں میں بیٹھے ہوئے ہیں مگر پھر بھی یہ لوگ اس باطل عقیدہ سے باز نہیں آتے۔ بلکہ میری مخالفت کی وجہ سے اور بھی اس میں اصرار کرتے اور حد سے بڑھتے جاتے ہیں۔ بلکہ بعض نابکار مولوی یہ بھی کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عیسیٰ مسیح سے نسبت ہی کیا ہے وہ تو از قسم ملائکہ تھا نہ انسان۔ اور صاف اور صریح اور روشن دلائل حضرت مسیح کی موت پر پیش کئے گئے ان کو میرے بغض سے مانتے نہیں۔ اور ان کی اُس ہندو کی مثال ہے کہ ایک ایسے موقع پر جہاں صرف مسلمان رہتے تھے سخت بھوکا اور قریب الموت ہوگیا مگر مسلمانوں کے کھانے جو نہایت نفیس اور لذیذ موجود تھے جن کو اُس ہندو کے کبھی باپ دادے نے



تحفہ گولڑویہ صفحہ 8 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 94 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 469 پر درج ہے

اس جگہ ایک طالب حق کا یہ حق ضرور ہے کہ وہ یہ سوال پیش کرے کہ اس میں کیا حکمت اور مصلحت تھی کہ توریت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف مثیل موسیٰ کر کے بیان کیا گیا لیکن انجیل میں خود عیسیٰ کر کے ہی بیان کر دیا گیا۔ اور کیوں جائز نہیں کہ عیسیٰ سے مراد درحقیقت عیسیٰ ہی ہو اور وہی دوبارہ آنے والا ہو۔

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو کسی طرح دوبارہ نہیں آسکتے کیونکہ وہ وفات پاگئے۔ اور ان کا وفات پاجانا اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں صریح لفظوں میں بیان فرمادیا ہے اور پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اس جماعت میں آسمان پر بیٹھے ہوئے دیکھ لیا جو اس جہان سے گذر چکے ہیں۔ پھر تیسری شہادت یہ کہ تمام اصحاب رضی اللہ عنہم کے اجماع سے تمام نبیوں کا فوت ہو جانا ثابت ہو گیا۔ پھر بعد اس کے عقل سلیم کی شہادت ہے جو شہادات ثلاثہ مذکورہ کی مؤید ہے کیونکہ جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے عقل نے اس واقعہ کی کوئی نظیر نہیں دیکھی اور کوئی نبی آج تک نہ کبھی مع جسم عنصری آسمان پر گیا اور نہ واپس آیا۔ پس چار شہادتیں باہم مل کر قطعی فیصلہ دیتی ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو چکے ہیں۔ اور ان کا زندہ آسمان پر مع جسم عنصری جانا اور اب تک زندہ ہونا اور پھر کسی وقت مع جسم عنصری زمین پر آنا یہ سب ان پر تہمتیں ہیں۔ افسوس کہ اسلام بت پرستی سے بہت دور تھا۔ لیکن آخرکار اسلام میں بھی بت پرستی کے رنگ میں یہ عقیدہ پیدا ہو گیا کہ حضرت عیسیٰ کو ایسی خصوصیتیں دی گئیں جو دوسرے نبیوں میں نہیں پائی جاتیں۔ خدا تعالیٰ مسلمانوں کو اس قسم کی بت پرستی سے رہائی بخشے۔ عیسیٰ کی موت میں اسلام کی زندگی ہے اور عیسیٰ کی زندگی میں اسلام کی موت ہے۔ خدا وہ دن لاوے کہ غافل مسلمانوں کی نظر اس راہ راست پر پڑے۔ آمین

اب خلاصہ کلام یہ کہ جبکہ عیسیٰ علیہ السلام کی وفات قطعی طور پر ثابت ہے تو پھر یہ گمان بیداہت باطل ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام دوبارہ دنیا میں آئیں گے رہا سوال مذکورہ کے اس حصہ کا جواب کہ ایک امتی کا عیسیٰ نام رکھنے میں کیا مصلحت تھی اور کیوں انجیل



براہین احمدیہ حصہ پنجم صفحہ 231 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 صفحہ 406 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 469 پر درج ہے

اَب ہم اُن چند وساوس کا جواب دیتے ہیں جن کا جواب بعض حق کے طالبوں نے مجھ سے دریافت کیا ہے اور اکثر ان میں وہ وساوس ہیں جو عبد الحکیم خان اسسٹنٹ سرجن پٹیالہ نے تحریرًا یا تقریرًا لوگوں کے دلوں میں ڈالے اور اپنے مُرتد ہونے پر ایسی مُہر لگادی کہ اب غالبًا اُس کا خاتمہ اسی پر ہوگا۔ مَیں نے اِن چند وساوس کا جواب منشی برہان الحق صاحب شاہجہان پور کے اصرار سے لکھا ہے جو اُنہوں نے نہایت انکسار سے اپنے خط میں ظاہر کیا ہے۔ چنانچہ مَیں ذیل میں منشی برہان الحق کے خط کی اصل عبارت ہر ایک سوال میں لکھ کر اُس کا جواب دیتا ہوں۔ وباللّٰہ التوفیق۔

## سوال (۱)

تریاق القلوب کے صفحہ ۱۵۷ میں (جو میری کتاب ہے) لکھا ہے۔ اِس جگہ کسی کو یہ وہم نہ گذرے کہ مَیں نے اِس تقریر میں اپنے نفس کو حضرت مسیح پر فضیلت دی ہے کیونکہ یہ ایک جُزئی فضیلت ہے کہ جو غیر نبی کو نبی پر ہو سکتی ہے۔ پھر ریویو جلد اوّل نمبر ۶ صفحہ ۲۵۷ میں مذکور ہے خدا نے اِس اُمت میں سے مسیح موعود بھیجا جو اُس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے۔ پھر ریویو صفحہ ۴۷۸ میں لکھا ہے۔ مجھے قسم ہے اُس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو وہ کام جو مَیں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں وہ ہرگز دِکھلا نہ سکتا۔ خلاصہ اعتراض یہ کہ ان دونوں عبارتوں میں تناقض ہے[1]۔

**الجواب**۔ یاد رہے کہ اِس بات کو اللہ تعالیٰ خُوب جانتا ہے کہ مجھے اِن باتوں سے نہ کوئی خوشی ہے نہ کچھ غرض۔ کہ مَیں مسیح موعود کہلاؤں یا مسیح ابن مریم سے اپنے تئیں بہتر ٹھیراؤں۔ خدا نے میرے ضمیر کی اپنی اس پاک وحی میں آپ ہی خبر دی ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے قُلْ اُجَرِّدُ نفسی من ضروب الخطاب یعنی ان کو کہدے کہ میرا تو یہ حال ہے کہ مَیں کسی خطاب کو اپنے لئے نہیں چاہتا یعنی میرا مقصد اور میری مُراد ان خیالات سے برتر ہے اور کوئی خطاب دینا یہ خدا کا فعل ہے میرا اس میں دخل نہیں ہے رہی یہ بات کہ ایسا کیوں لکھا گیا اور کلام میں یہ تناقض کیوں پیدا ہوگیا۔ سو اِس بات کو توجہ کر کے سمجھ لو کہ یہ اُسی قسم کا تناقض ہے کہ جیسے براھین احمدیہ

[1] یہ عبارت ریویو کے صفحہ ۴۷۸ میں ہے اس لئے ۲۵۷ کی بجائے ۴۷۸ کر دیا گیا ہے۔ (مصحح)

| یہ حوالہ صفحہ 469 پر درج ہے | حقیقۃ الوحی صفحہ 152 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 153,152 از مرزا قادیانی |
| --- | --- |

تھی میں نے یہ لکھا تھا کہ مسیح ابن مریم آسمان سے نازل ہوگا مگر بعد میں یہ لکھا کہ آنے والا مسیح میں ہی ہوں۔ ص۱۴۹
اس تناقض کا بھی یہی سبب تھا کہ اگرچہ خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں میرا نام عیسیٰ رکھا اور یہ بھی مجھے فرمایا کہ تیرے آنے کی خبر خدا اور رسول نے دی تھی۔ مگر چونکہ ایک گروہ مسلمانوں کا اس اعتقاد پر جما ہوا تھا اور میرا بھی یہی اعتقاد تھا کہ حضرت عیسیٰ آسمان پر سے نازل ہونگے اِس لئے میں نے خدا کی وحی کو ظاہر پر حمل کرنا نہ چاہا بلکہ اس وحی کی تاویل کی اور اپنا اعتقاد وہی رکھا جو عام مسلمانوں کا تھا اور اسی کو براہین احمدیہ میں شائع کیا۔ لیکن بعد اسکے اس بارہ میں بارش کی طرح وحی الٰہی نازل ہوئی کہ وہ مسیح موعود جو آنے والا تھا تو ہی ہے۔ اور ساتھ اسکے صدہا نشان ظہور میں آئے اور زمین و آسمان دونوں میری تصدیق کیلئے کھڑے ہوگئے اور خدا کے چمکتے ہوئے نشان میرے پر جبر کر کے مجھے اس طرف لے آئے کہ آخری زمانہ میں مسیح آنے والا میں ہی ہوں ورنہ میرا اعتقاد تو وہی تھا جو میں نے براہین احمدیہ میں لکھ دیا تھا۔ اور پھر میں نے اسپر کفایت نہ کر کے اس وحی کو قرآن شریف پر عرض کیا تو آیات قطعیۃ الدلالت سے ثابت ہوا کہ درحقیقت مسیح ابن مریم فوت ہو گیا ہے اور آخری خلیفہ مسیح موعود کے نام پر اسی اُمت میں سے آئیگا۔ اور جیسا کہ جب دن چڑھ جاتا ہے تو کوئی تاریکی باقی نہیں رہتی۔ اسی طرح صدہا نشانوں اور آسمانی شہادتوں اور قرآن شریف کی قطعیۃ الدلالت آیات اور نصوص صریحہ حدیثیہ نے مجھے اس بات کے لئے مجبور کر دیا کہ میں اپنے تئیں مسیح موعود مان لوں۔ میرے لئے یہ کافی تھا کہ وہ میرے پر خوش ہو مجھے اس بات کی ہرگز تمنا نہ تھی۔ میں پوشیدگی کے حجرہ میں تھا اور کوئی مجھے نہیں جانتا تھا اور نہ مجھے یہ خواہش تھی کہ کوئی مجھے شناخت کرے۔ اُس نے گوشۂ تنہائی سے مجھے جبراً نکالا۔ میں نے چاہا کہ میں پوشیدہ رہوں اور پوشیدہ مروں مگر اُس نے کہا کہ میں تجھے تمام دنیا میں عزت کے ساتھ شہرت دوں گا پس یہ اُس خدا سے پوچھو کہ ایسا تو نے کیوں کیا؟ میرا اس میں کیا قصور ہے۔ اسی طرح اوائل میں میرا یہی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین میں سے ہے اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اُسکو جزئی فضیلت قرار دیتا تھا مگر بعد میں ص۱۵۰ جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی اُس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا اور



حقیقۃ الوحی صفحہ 152 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 153,152 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 469 پر درج ہے

رکھتی تھی کہ ان لوگوں کو احمد بیگ کی وفات کے بعد اپنے عزیز داماد کی موت کا غم کھانے لگتا۔ اور اس طرح ہراساں ہو کر رجوع الی الحق کرتے۔ کیا انسان میں یہ خاصیت نہیں کہ چشم دید تجربہ اس پر سخت اثر ڈالتا ہے سو درحقیقت ایسا ہی ہوا۔ احمد بیگ کی موت نے اس کے وارثوں کو خاک میں ملا دیا۔ اور ایسے غم میں ڈالا کہ گویا وہ مر گئے اور سخت خوف میں پڑ گئے اور دعائیں اور تضرع میں لگ گئے۔ سو ضرور تھا۔ کہ خدا تعالیٰ اس جگہ بھی تاخیر ڈالتا۔ جیسا کہ آتھم کے متعلق کی پیشگوئی میں تاخیر ڈالی۔ ہم عربی مکتوب میں لکھ چکے ہیں کہ یہ پیشگوئی بھی مشروط بہ شرط تھی اور ہم یہ بھی بار بار بیان کر چکے ہیں کہ وعید کی پیشگوئی بغیر شرط کے بھی تخلف پذیر ہو سکتی ہے۔ جیسا کہ یونس کی پیشگوئی میں ہوا۔ ✱

سو چاہیئے تھا کہ ہمارے نادان مخالف **انجام** کے منتظر رہتے اور پہلے ہی سے اپنی بدگوہری ظاہر نہ کرتے۔ بھلا جس وقت یہ سب باتیں پوری ہو جائیں گی۔ تو کیا اس دن یہ احمق مخالف جیتے ہی رہیں گے اور کیا اس دن یہ تمام لڑنے والے سچائی کی تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے نہیں ہو جائیں گے ان بیوقوفوں کو کوئی بھاگنے کی جگہ نہیں رہے گی۔ اور نہایت **صفائی سے ناک کٹ جائے گی**۔ اور ذلت کے سیاہ داغ اُن کے منحوس چہروں کو بندروں اور سؤروں کی طرح کر دیں گے۔ سُنو! اور یاد رکھو! کہ میری پیشگوئیوں میں کوئی ایسی بات نہیں کہ جو خدا کے نبیوں اور رسولوں کی پیشگوئیوں میں ان کا نمونہ نہ ہو۔ بیشک یہ لوگ میری تکذیب کریں۔ بیشک گالیاں دیں۔ لیکن اگر میری پیشگوئیاں نبیوں اور رسولوں کی پیشگوئیوں کے نمونہ پر ہیں تو اُن کی تکذیب انہیں پر لعنت ہے۔ چاہیئے کہ اپنی جانوں پر رحم کریں اور رُوسیاہی کے ساتھ نہ مریں۔ کیا یونس کا قصہ انہیں یاد نہیں کہ کیونکر وہ عذاب ٹل گیا جس میں کوئی شرط بھی نہ تھی۔ اور اس جگہ تو شرطیں موجود ہیں۔ اور احمد بیگ کے اصل وارث جن کی تنبیہ کے لئے یہ نشان تھا اُس کے مرنے کے بعد پیشگوئی سے ایسے متاثر ہوئے تھے کہ اس پیشگوئی کا نام لے لیکر روتے تھے اور پیشگوئی کی عظمت دیکھ کر اس گاؤں کے تمام مرد عورت کانپ اُٹھے تھے۔ اور عورتیں چیخیں مار کر کہتی تھیں کہ ہائے وہ باتیں سچ نکلیں۔ چنانچہ وہ لوگ اُس دن تک غم اور خوف میں تھے۔ جب تک اُن کے داماد سلطان محمد کی میعاد گذر گئی پس اس تاخیر کا یہی سبب تھا جو خدا کی قدیم سنت کے موافق ظہور میں آیا۔ خدا کے الہام میں جو توبی توبی

✱ اس پیشگوئی کی تصدیق کے لئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی پہلے سے ایک پیشگوئی فرمائی ہے کہ یتزوج و یولد لہ۔ یعنی وہ مسیح موعود بیوی کریگا اور نیز وہ صاحب اولاد ہوگا۔ اب ظاہر ہے کہ تزوج اور اولاد کا ذکر کرنا عام طور پر مقصود نہیں کیونکہ عام طور پر ہر ایک شادی کرتا ہے اور اولاد

| انجام آتھم صفحہ 337 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 صفحہ 337 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 472 پر درج ہے |
|---|---|

# مکتوب نمبر ۱۵

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ

از طرف عاجز عائذ باللہ الصمد غلام احمد بخدمت اخویم مخدوم ومکرم مولوی حکیم نورالدین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ

عنایت نامہ پہنچا اور کئی بار میں نے اس کو غور سے پڑھا۔ جب میں آپ کی ان تکلیفوں کو دیکھتا ہوں اور دوسری طرف اللہ تعالیٰ کی ان کریمانہ قدرتوں کو، جن کو میں نے بذاتِ خود آزمایا ہے اور جو میرے پر وارد ہو چکی ہیں تو مجھے بالکل اضطراب نہیں ہوتا۔ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ خداوند کریم قادر مطلق ہے اور بڑے بڑے مصائب شدائد سے مخلصی بخشتا ہے اور جس کی معرفت زیادہ کرنا چاہتا ہے ضرور اُس پر مصائب نازل کرتا ہے تا اُسے معلوم ہو جاوے کہ کیونکر وہ نومیدی سے امید پیدا کر سکتا ہے۔ غرض فی الحقیقت وہ نہایت ہی قادر و کریم و رحیم ہے۔ البتہ صبر چاہیے کہ ہر ایک چیز اپنے وقت سے وابستہ ہے۔ [جس قدر ضعف دماغ کے عارضے میں یہ عاجز مبتلا ہے مجھے یقین نہیں کہ آپ کو ایسا ہی عارضہ ہو۔ جب میں نے نئی شادی کی تھی تو مدت تک مجھے یہی یقین رہا کہ میں نامرد ہوں۔ آخر میں] نے صبر کیا اور دعا کرتا رہا تو اللہ جلشانہٗ نے اس دعا کو قبول فرمایا۔ اور ضعف قلب تو اب بھی مجھے اس قدر ہے کہ میں بیان ہی نہیں کر سکتا۔ خدا تعالیٰ سے زیادہ تر کامل معالج اور کوئی بھی نہیں۔ ہماری سعادت اسی میں ہے کہ ہم بالکل اپنے تئیں نکمے اور بے ہنر سمجھیں اور ہر طرف سے قطع امید کر کے ایک ہی آستانہ کے منتظر رہیں۔ سو اگر آپ مجھے بشرط صبر وشکیب کہنے کی اجازت دیں تو میں اسی کامل معالج سے آپ کے علاج کی درخواست کرتا رہوں گا۔ بشرطیکہ آپ عجلت نہ کریں۔ طلبگار باید صبور وحمول۔

اب مجھے کسی تدبیر ظاہری پر اعتقاد نہیں رہا۔ میں جانتا ہوں کہ تدبیر صائب بھی تب ہی سوجھتی ہے کہ جب خود قادر مطلق بند سے رہا کرنا چاہتا ہے۔ مگر میں اس بات سے بہت ہی خوش ہوں اس طرح کہ جس طرح کوئی نہایت راحت بخش نشاط میں ہوتا ہے کہ ہم ایسا قادر و کریم اپنا مولا رکھتے ہیں کہ جو قدرت بھی رکھتا ہے اور رحم بھی۔ آج میں نے چار کتابیں سیالکوٹ میں رجسٹری کرا کر بھیج دی ہیں۔ اطلاعاً لکھا گیا ہے۔ والسلام ☆

۲۲ر فروری ۱۸۸۷ء خاکسار۔ غلام احمد از قادیان

☆ الحکم ۷ار اگست ۱۹۰۳ء صفحہ ۳

مکتوبات احمد، جلد دوم، مکتوب نمبر 15، صفحہ 27، طبع جدید از مرزا قادیانی | یہ صفحہ 473 پہ درج ہے

# مکتوب نمبر ۱۰

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

مخدومی مکرمی اخویم مولوی حکیم نورالدین صاحب سلمہٗ تعالیٰ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عنایت نامہ پہنچا۔ مجھے نہایت تعجب ہے کہ ذوا معلومہ سے آں مخدوم سے کچھ فائدہ محسوس نہ ہوا۔ شاید کہ یہ وہی قول درست ہو کہ ادویہ کو ابدان سے مناسبت ہے۔ بعض ادویہ بعض ابدان کے مناسب حال ہوتی ہیں اور بعض دیگر کے نہیں۔ مجھے یہ دوا بہت ہی فائدہ مند معلوم ہوئی ہے کہ چند امراض کا بلی وستی ورطوبات معدہ اس سے دور ہو گئے ہیں۔ ایک مرض مجھے نہایت خوفناک تھی کہ صحبت کے وقت لیٹنے کی حالت میں نعوذ بکلی جاتا رہتا تھا۔ شاید قلت حرارت غریزی اس کا موجب تھی۔ وہ عارضہ بالکل جاتا رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ دوا حرارت غریزی کو بھی مفید ہے اور منی کو بھی غلیظ کرتی ہے۔ غرض میں نے تو اس میں آثار نمایاں پائے ہیں۔ واللّٰہ اعلم و عِلمُہ اَحکم۔ اگر دوا موجود ہو اور آپ دودھ اور ملائی کے ساتھ کچھ زیادہ قدر شربت کر کے استعمال کریں۔ تو میں خواہشمند ہوں کہ آپ کے بدن میں ان فوائد کی بشارت سنوں۔ کبھی کبھی دوا کی چھپی چھپی تاثیر بھی ہوتی ہے کہ جو ہفتہ عشرہ کے بعد محسوس ہوتی ہے چونکہ دوا ختم ہو چکی ہے اور میں نے زیادہ زیادہ کھالی ہے اس لئے ارادہ ہے کہ اگر خدا تعالیٰ چاہے تو دوبارہ تیار کی جائے۔ لیکن چونکہ گھر میں ایام امید ہونے کا کچھ گمان ہے جس کا میں نے ذکر بھی کیا تھا۔ ابھی تک وہ گمان پختہ ہوتا جاتا ہے۔ خدا تعالیٰ اس کو راست کرے۔ اس جہت سے جلد تیار کرنے کی چنداں ضرورت میں نہیں دیکھتا۔ مگر میں شکر گزار ہوں کہ خدا تعالیٰ نے دوا کا بہانہ کر کے بعض خطرناک عوارض سے مجھ کو مخلصی عطا کی۔ فالحمدللہ علی احسانہ۔ مجھے اس بات کے سننے سے افسوس ہوا کہ رسالہ امرتسر سے واپس منگوایا گیا۔ فیروز پور کو وہ خاص ترجیح کونسی تھی؟ بلکہ میری دانست میں حال کے زمانہ میں دنیوی واقف کاروں سے کوئی معاملہ نہیں ڈالنا چاہئے کہ وہ عہد شکنی میں بڑے دلیر ہوتے ہیں۔ عمدہ اور سیدھا طریق یہ ہے کہ قانونی طور پر کارروائی کی جائے۔ اللہ جلشانہٗ بھی قرآن شریف میں فرماتا ہے کہ جب کوئی دادوستد تم کرو تو اس معاملے کے بارے میں تحریر ہونی چاہئے۔ مطبع ایسا ہونا چاہئے جن کے پریس میں استاد

| مکتوبات احمد جلد دوم صفحہ 20 (طبع جدید) از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 473 پر درج ہے |
|---|---|

**مئی ۱۸۸۴ء**

"ایک مرتبہ خواب میں دیکھا کہ نواب[1] صاحب کی حالت غم سے خوشی کی طرف مبدل ہوگئی ہے اور آسودہ حال اور شکر گزار ہیں اور نہایت عمدگی اور صفائی سے یہ خواب آئی اور یہ خواب بطور کشف تھی چنانچہ اسی صبح کو نواب صاحب کو اس خواب سے اطلاع دی گئی"

(مکتوب بنام میر عباس علی شاہ صاحب مورخہ ۲۶ مئی ۱۸۸۴ء مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۱۳ مورخہ ۱۲ اپریل ۱۸۹۹ء صفحہ ۸)

**مئی ۱۸۸۴ء**

"پھر ایسا اتفاق ہوا کہ ایک صاحب الٰہی بخش نام اکونٹنٹ نے کہ جو اس کتاب[2] کے معاون ہیں کسی اپنی مشکل میں دعا کے لئے درخواست کی اور بطور خدمت پچاس روپیہ بھیجے۔ اور جس روز یہ خواب آئی اُس روز سے دو چار دن پہلے ان کی طرف سے دعا کے لئے الحاح ہو چکا تھا مگر یہ عاجز نواب[3] صاحب کے لئے مشغول تھا اس لئے اُن کے لئے دعا کرنے کو کسی اَور وقت پر موقوف رکھا اور جس روز نواب صاحب کے لئے بشارت دی گئی تھی تو اُس دن خیال آیا کہ آج مُنشی الٰہی بخش کے لئے توجہ سے دعا کریں۔ سو بعد نمازِ عصر جب وقتِ صفا پایا اور دعا کا ارادہ کیا گیا تو پھر بھی دِل نے یہی چاہا کہ اِس دعا میں بھی نواب صاحب کو شامل کر لیا جائے۔ سو اس وقت نواب صاحب اور مُنشی الٰہی بخش دونوں کے لئے دعا کی گئی۔ بعد دعا اسی جگہ الہام ہوا۔

نُنَجِّيْهِمَا مِنَ الْغَمِّ

[illegible] ... غم سے نجات دیں گے ... پھر چند روز کے بعد نواب صاحب کا خط آگیا کہ سرائے کا کام جاری ہوگیا ہے"

([illegible] میر عباس علی شاہ صاحب مورخہ ۲۶ مئی ۱۸۸۴ء مندرجہ الحکم جلد ۳ نمبر ۱۲ مورخہ ۱۲ اپریل ۱۸۹۹ء صفحہ ۸ و نمبر ۱۳

" " " ۲۰ اپریل ۱۸۹۹ء صفحہ ۶)

**نومبر ۱۸۸۴ء**

"ایک ابتلا مجھ کو اِس شادی[4] کے وقت یہ پیش آیا کہ بباعث اِس کے کہ میرا دل اور دماغ سخت کمزور تھا اور مَیں بہت سے امراض کا نشانہ رہ چکا تھا ..... میری حالتِ مردمی کالعدم تھی اور پیرانہ سالی کے رنگ میں میری زندگی تھی اِس لئے میری اِس شادی پر میرے بعض دوستوں نے افسوس کیا ..... کہ آپ بباعث سخت کمزوری کے اِس لائق نہ تھے ..... غرض اِس اِبتلا کے وقت مَیں نے جنابِ الٰہی میں دعا کی اور مجھے اُس نے دفعِ مرض کے لئے اپنے الہام کے ذریعہ سے دوائیں بتلائیں اور مَیں نے کشفی طور پر دیکھا کہ ایک فرشتہ وہ دوائیں میرے

---

[1] مراد نواب علی محمد خان صاحب آف جھجر۔ (مرتب)

[2] براہین احمدیہ۔ (مرتب)

[3] نواب علی محمد خان صاحب آف جھجر۔ (مرتب)

[4] جو ۱۷ نومبر ۱۸۸۴ء کو دہلی میں ہوئی۔ (مرتب)

تذکرہ مجموعہ وحی والہامات صفحہ 99،98 طبع چہارم، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 473 پر درج ہے

منہ میں ڈال رہا ہے چنانچہ وہ دوائیں نے تیار کی اور اس میں خدا نے اِس قدر برکت ڈال دی کہ مَیں نے دلی یقین سے معلوم کیا کہ وہ پُر صحت طاقت جو ایک پُورے تندرست انسان کو دُنیا میں مل سکتی ہے وہ مجھے دی گئی اور چار لڑکے مجھے عطا کئے گئے۔" (تریاق القلوب صفحہ ۳۵، ۳۶۔ روحانی خزائن جلد ۱۵ صفحہ ۲۰۳، ۲۰۴)

**۱۸۸۴ء**

اِنَّ اللّٰهَ بَشَّرَنِیْ فِیْ اَبْنَائِیْ بَشَارَةً بَعْدَ بَشَارَةٍ۔ حَتّٰى بَلَّغَ عَدَدَهُمْ اِلٰى ثَلٰثَةٍ وَّاَنْبَأَنِیْ بِهِمْ قَبْلَ وُجُوْدِهِمْ بِالْاِلْهَامِ۔[1]

(انجام آتھم صفحہ ۱۸۲۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۱۸۲)

**۳۰ دسمبر ۱۸۸۴ء**

اِنِّیْ فَضَّلْتُكَ عَلَى الْعَالَمِیْنَ قُلْ اُرْسِلْتُ اِلَیْكُمْ جَمِیْعًا۔[2]

(مکتوب حضرت مسیح موعود علیہ السلام مورخہ ۳۰ دسمبر ۱۸۸۴ء مندرجہ الحکم جلد ۱۹ نمبر ۳ مورخہ ۲۱ جنوری ۱۹۱۵ء صفحہ ۳)

**اوائل مارچ ۱۸۸۵ء**

"مصنّف کو اس بات کا بھی علم دیا گیا ہے کہ وہ مجدّدِ وقت ہے اور روحانی طور پر اس کے کمالات مسیح بن مریم کے کمالات سے مشابہ ہیں اور ایک کو دوسرے سے بشدّت مناسبت و مشابہت ہے اور اس کو خواصِ انبیاء و رسل کے نمونہ پر محض بہ برکتِ متابعت حضرت خیر البشر افضل الرسل صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اُن بہتوں پر اکابر اولیاء سے فضیلت دی گئی ہے کہ جو اُس سے پہلے گذر چکے ہیں اور اُس کے قدم پر چلنا موجبِ نجات و سعادت و برکت اور اس کے برخلاف چلنا موجبِ بُعد و حرمان ہے۔"

(اشتہار ضمیمہ سرمہ چشم آریہ۔ روحانی خزائن جلد ۲ صفحہ ۳۱۹)

**۸ مارچ ۱۸۸۵ء**

"عاجز مؤلف براہین احمدیہ حضرت قادرِ مطلق جلّ شانہٗ کی طرف سے مامور ہوا ہے کہ نبی ناصری اسرائیلی (مسیح) کی طرز پر کمال مسکینی، فروتنی و غربت و تذلّل و تواضع سے اصلاحِ خلق کے لئے کوشش کرے

---

[1] (ترجمہ از مرتّب) اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے بیٹوں کے بارہ میں بشارت کے بعد بشارت دی یہاں تک کہ ان کی تعداد تین تک پہنچائی اور مجھے ان کی پیدائش سے پہلے الہام کے ذریعہ ان کی خبر دی۔ (نوٹ از مرتّب) اس کے متعلق حضرت اُمّ المؤمنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت ہے۔ فرمایا "جب میری شادی ہوئی اور میں ایک مہینہ قادیان ٹھہر کر پھر واپس دہلی گئی تو ان ایام میں حضرت مسیح موعود نے مجھے ایک خط لکھا کہ میں نے خواب میں تمہارے تین جوان لڑکے دیکھے ہیں۔" (سیرۃ المہدی حصہ اوّل صفحہ ۴۲)

[2] (ترجمہ از مرتّب) مَیں نے تجھ کو تمام جہانوں پر فضیلت دی۔ کہہ مَیں تم سب کی طرف بھیجا گیا ہوں۔

تذکرہ مجموعہ وحی والہامات صفحہ 98، 99 طبع چہارم، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 473 پر درج ہے

سمجھ کر ہلا کر جیسا کہ لوٹے کو دھوتے وقت کرتے ہیں پھینک دیا۔ جب مجھے معلوم ہوا کہ یہ دودھ تھا۔ تو مجھے سخت ندامت ہوئی لیکن حضور نے بڑی نرمی اور دلجوئی سے فرمایا۔ اور بار بار فرمایا۔ کہ بہت اچھا ہوا کہ آپ نے اُسے پھینک دیا۔ یہ دودھ اب خراب ہو چکا تھا۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ علاوہ دلداری کے حضرت صاحب کا منشا یہ ہوگا۔ کہ لوٹے وغیرہ کی قسم کے برتن میں اگر دودھ زیادہ دیر تک پڑا رہے تو وہ خراب ہو جاتا ہے۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ میاں عبدالعزیز صاحب حضرت صاحب کے پُرانے مخلصین میں سے ہیں اور اب ایک عرصہ سے پٹوار کے کام سے ریٹائر ہو کر قادیان میں سکونت پذیر ہو چکے ہیں۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ منشی عبدالعزیز صاحب کی بہت سی روایات مجھے مکرم مرزا عبدالحق صاحب وکیل گورداسپور نے لکھ کر دی ہیں۔ فجزاہ اللہ خیراً۔

۵۶۸ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ منشی عبدالعزیز صاحب اوجلوی نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ ایک شخص مسمی ساون ساکن سیکھواں نے میرے ساتھ ہی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی بیعت کی تھی۔ اب وہ مقبرہ بہشتی میں دفن ہیں۔ ان کو نزول الماء کی بیماری تھی۔ حضرت خلیفہ اوّلؓ کو آنکھیں دکھائیں تو انہوں نے فرمایا۔ کہ پہلے پانی اُتر کر بینائی بالکل جاتی رہے گی۔ تو پھر ان کا علاج کیا جائے گا۔ ان کو اس سے بہت صدمہ ہوا۔ اس کے بعد انہوں نے یہ طریق اختیار کیا۔ کہ جب کبھی وہ قادیان آتے اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے پاس بیٹھنے کا موقعہ پاتے تو حضور کا شملہ مبارک اپنی آنکھوں سے لگا لیتے۔ کچھ عرصہ میں ہی ان کی بیماری نزول الماء جاتی رہی اور جب تک وہ زندہ رہے ان کی آنکھیں درست رہیں۔ کسی علاج وغیرہ کی ضرورت پیش نہ آئی۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ اگر یہ روایت درست ہے تو اس قسم کی معجزانہ شفا کے نمونے آنحضرت صلعم کی زندگی میں بھی کثرت سے ملتے ہیں اور حدیث میں ان کا ذکر موجود ہے۔

۵۶۹ [بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ حافظ حامد علی صاحب مرحوم خادم حضرت مسیح موعود علیہ السلام بیان کرتے تھے۔ کہ جب حضرت صاحب نے دوسری شادی کی۔ تو ایک عمر تک تجرد میں رہنے اور مجاہدات کرنے کی وجہ سے آپ نے اپنے قویٰ میں ضعف محسوس کیا۔ اس پر وہ الہامی نسخہ جو "زدجام عشق" کے نام سے مشہور ہے۔ بنوا کر استعمال کیا۔ چنانچہ وہ نسخہ نہایت ہی بابرکت ثابت ہوا۔ حضرت خلیفہ اوّلؓ بھی فرماتے تھے۔ کہ میں نے یہ نسخہ ایک دفعہ]

| سیرت المہدی، جلد سوم صفحہ 50، 51 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 474 پر درج ہے |
|---|---|

اکسیر کو کھلایا۔ تو خدا کے فضل سے اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوا۔ جس پر اس نے ہیرے کے کڑے ہمیں نذر دیئے۔

نسخہ زدجام عشق یہ ہے۔ جس میں ہر حرف سے دوا کے نام کا پہلا حرف مراد ہے:۔
زعفران۔ دارچینی۔ جائفل۔ افیون۔ مشک۔ عقرقرحا۔ شنگرف۔ قرنفل یعنی لونگ۔ ان سب کو ہموزن کوٹ کر گولیاں بناتے ہیں اور روغن سم الفار میں چرب کر کے رکھتے ہیں اور روزانہ ایک گولی استعمال کرتے ہیں۔

الہامی ہونے کے متعلق دو باتیں سُنی گئی ہیں۔ ایک یہ کہ یہ نسخہ ہی الہام ہوا تھا۔ دوسرے یہ کہ کسی نے یہ نسخہ حضور کو بتایا۔ اور پھر الہام نے اسے استعمال کرنے کا حکم دیا۔ واللہ اعلم۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ مجھ سے مولانا مولوی محمد اسمٰعیل صاحب فاضل نے بیان کیا کہ روغن سم الفار کی مقدار اجزاء کی مقدار سے ڈھائی گنا زیادہ ہوتی ہے۔ یعنی اگر یہ اجزاء ایک ایک تولہ کی صورت میں جمع کئے جائیں تو روغن سم الفار ڈھائی تولہ ہوگا۔ اور اسی طرح مولوی صاحب نے بیان کیا کہ ان اجزاء میں بعض اوقات مروارید بھی اسی نسبت سے یعنی فی تولہ جزو پر ڈھائی تولہ مروارید زیادہ کرلیا جاتا ہے۔ چنانچہ حضرت خلیفۃ المسیح اوّلؓ ایسا ہی کیا کرتے تھے۔ اور حضرت خلیفۃ المسیح اوّلؓ روغن سم الفار اس طرح تیار کروایا کرتے تھے کہ مثلاً ایک تولہ سم الفار کو باریک پیس کر اُسے دو سیر دودھ میں حل کر کے دہی کے طور پر جاگ لگا کر جما دیتے تھے اور پھر اس دہی کو بلو کر جو مکھن نکلتا تھا اسے بصورت گھی صاف کر کے استعمال کرتے تھے۔ اور نسخہ میں جو روغن سم الفار کی مقدار بتائی گئی ہے۔ وہ اسی روغن سم الفار کی مقدار ہے نہ کہ خود سم الفار کی۔ اور تیار شدہ دوائی کی خوراک نصف رتی سے ایک رتی تک ہے جو دن رات میں ایک دفعہ کھائی جاتی ہے اور کبھی کبھی ناغہ بھی کرنا چاہیئے۔

۵۷۰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے تھے۔ کہ ہمارے ساتھ خدا تعالیٰ کا وعدہ ہے۔ اور الہام ہے کہ نزلت الرحمۃ علی الثلاثۃ العین وعلی الاُخریین۔ یعنی تمہارے تین اعضاء پر خدائی رحمت کا نزول ہے ایک ان میں سے آنکھ ہے اور دو اور اعضاء ہیں۔ فرماتے تھے۔ دوسرے دو اعضاء کا نام

| یہ حوالہ صفحہ 474 پر درج ہے | سیرت المہدی، جلد سوم صفحہ 50، 51 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی |
|---|---|

نبی ہے اور وہ خاتم الانبیاء ہے اور سب سے بڑھ کر ہے۔ اب بعد اسکے کوئی نبی نہیں مگر وہی جس پر بروزی طور سے محمدیت کی چادر پہنائی گئی۔ کیونکہ خادم اپنے مخدوم سے جدا نہیں اور نہ شاخ اپنی بیخ سے جدا ہے۔ پس جو کامل طور پر مخدوم میں فنا ہو کر خدا سے نبی کا لقب پاتا ہے وہ ختم نبوت کا خلل انداز نہیں۔ جیسا کہ تم جب آئینہ میں اپنی شکل دیکھو تو تم دو نہیں ہو سکتے بلکہ ایک ہی ہو اگرچہ بظاہر دو نظر آتے ہیں صرف ظل اور اصل کا فرق ہے۔ سو ایسا ہی خدا نے مسیح موعود میں چاہا۔ یہی بھید ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ مسیح موعود میری قبر میں دفن ہوگا۔ یعنی وہ میں ہی ہوں۔ اور اسمیں دورنگی نہیں آئی۔ اور تم یقیناً سمجھو کہ عیسیٰ بن مریم فوت ہو گیا ہے اور کشمیر سری نگر محلہ خان یار✤ میں اسکی قبر ہے۔ خدا تعالیٰ نے اپنی کتاب عزیز میں اس کے مر جانے کی خبر دی ہے۔ اور اگر اس آیت کے اور معنے ہیں تو عیسیٰ بن مریم کی موت کی قرآن میں کہاں خبر ہے؟ مرنے کے متعلق جو آیتیں ہیں اگر وہ اور معنی رکھتی ہیں جیسا کہ ہمارے مخالف سمجھتے ہیں۔ تو گویا قرآن نے اسکے مرنے کا کہیں ذکر نہیں کیا کہ وہ کسی وقت مریگا بھی۔ خدا نے ہمارے نبی ؐ کے مرنے کی خبر دی۔ مگر سارے قرآن میں عیسیٰ کے مرنے کی خبر نہ دی۔ اسمیں کیا راز ہے؟ اور اگر کہو کہ عیسیٰ کے مرنے کی اس آیت میں خبر ہے کہ فَلَمَّا تَوَفَّیْتَنِیْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِیْبَ عَلَیْهِمْ[1]* سو یہ آیت تو صاف دلالت کرتی ہے کہ وہ عیسائیوں کے بگڑنے سے پہلے مر چکے ہیں۔ غرض اگر آیت فَلَمَّا تَوَفَّیْتَنِیْ کے یہ معنے ہیں کہ مع جسم زندہ عیسیٰ کو آسمان پر اٹھا لیا تو کیوں خدا نے ایسے شخص کی موت کا سارے قرآن میں ذکر نہیں کیا جس کی زندگی

✤ عیسائی محققوں نے اسی رائے کو ظاہر کیا ہے۔ دیکھو کتاب سوپر نیچرل ریلیجن صفحہ ۵۲۲۔ اگر تفصیل چاہتے ہو تو ہماری کتاب تحفہ گولڑویہ کا صفحہ ۱۳۹ دیکھ لو۔ منہ

* اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پھر دنیا میں نہیں آئیں گے۔ کیونکہ اگر وہ دنیا میں آنے والے ہوتے تو اس صورت میں یہ جواب حضرت عیسیٰ کا محض جھوٹ ٹھہرتا ہے کہ مجھے عیسائیوں کے بگڑنے کی کچھ خبر نہیں۔ جو شخص دوبارہ دنیا میں آیا اور چالیس برس رہا اور کروڑہا عیسائیوں کو دیکھا جو اسکو خدا جانتے تھے اور صلیب توڑا اور تمام عیسائیوں کو مسلمان کیا وہ کیونکر قیامت کو جناب الٰہی میں یہ عذر کر سکتا ہے کہ مجھے عیسائیوں کے بگڑنے کی کچھ خبر نہیں۔ منہ



[1] المائدۃ: ۱۱۸

کشتی نوح صفحہ 18 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 صفحہ 16 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 475 پر درج ہے

من جملتها هذا الهام، أعنى يا عيسى انى متوفيك ورافعك الىّ ومطهرك من الذين كفروا وجاعل الذين اتبعوك فوق الذين كفروا الى يوم القيامة، وان الله قد سمانى فى هذا عيسى؛ ومن جملتها الهام آخر خاطبنى ربى فيه وقال انى خلقتك من جوهر عيسى وانك وعيسى من جوهر واحد وكشيئ واحد؛ ومن جملتها الهام سمى فيه كل من خالفنى من العلماء اليهود والنصارى. ثم ما ألهمت الى عشر سنين بمثل هذه الالهامات وما كنت أدرى انى أومر بعد هذه المدة الطويلة وأسمّى مسيحا موعودا من الله تعالى بل كنت خلطت ان المسيح نازل من السماء كما هو مركوز فى مدارك القوم؛ ولكنى كنت اقول فى نفسى تعجبا ان الله لِم سمانى عيسى ابن مريم فى الهامه المتواتر المتتابع ولِم قال انك وانه من جوهر واحد، ولِم سمى المخالفين اليهود والنصارى؛ فظهرت علىّ معانى تلك الالهامات والاشارات بعد

---

وعن ابن مسعود لا يأتى مائة سنة وعلى الارض نفس منفوسة اليوم رواه مسلم، وهكذا ذكر البخارى فى صحيحه والمضمون واحد لا حاجة الى الاعادة. فوجب من هذا على كل مؤمن ان يؤمن بموت الدجال بعد المائة من زمان رسول الله صلى الله عليه وسلم الا فكيف يمكن التخلف فيما قال رسول الله صلى الله عليه وسلم بوحى من الله تعالى مؤكدا بقسمه، والقسم يدل على ان الخبر محمول على الظاهر لا تأويل فيه ولا استثناء والا فأي فائدة كانت فى ذكر القسم؛ فتدبر كالمفتشين المحققين.

واما تطبيق هذين الحديثين فلا يمكن الا بعد تأويل حديث الدجال وجعله من قبيل الاستعارات؛ فنقول ان حديث خروج الدجال يدل على خروج طائفة الكذابين فى آخر الزمان من قوم النصارى، وفى الحديث اشارة الى انهم يشابهون آباءهم المتقدمين فى مكرهم وخديعتهم وانواع فتنهم وحرصهم على اضلال الناس كانهم هم، الا ان آباءهم كانوا مقيدين بالسلاسل والاغلال ولكن هؤلاء يخرجون من ذلك السجن ويضع الله عنهم اغلالهم فيعيثون يمينا وشمالا ويفسدون فى الارض



| یہ حوالہ صفحہ 476 پر درج ہے | حمامۃ البشریٰ صفحہ 14 مندرجہ روحانی خزائن جلد 7 صفحہ 192 از مرزا قادیانی |
|---|---|

ولاتلقوا بایدیکم الی التهلکة ۔[1] پس ہم گنہگار ہونگے اگر دیدہ دانستہ تہلکہ کی طرف قدم اٹھائیں گے اور حج کو جائیں گے ۔ اور خدا کے حکم کے برخلاف قدم اٹھانا معصیت ہے حج کرنا مشروط بشرائط ہے مگر فتنہ اور تہلکہ سے بچنے کے لئے قطعی حکم ہے جس کے ساتھ کوئی شرط نہیں ۔ اب خود سوچ لو کہ کیا ہم قرآن کے قطعی حکم کی پیروی کریں یا اُس حکم کی جس کی شرط موجود ہے ۔ باوجود تحقق شرط کے پیروی اختیار کریں ۔

ماسوا اس کے مَیں آپ لوگوں سے پُوچھتا ہوں کہ آپ اس سوال کا جواب دیں ۔ کہ مسیح موعود جب ظاہر ہوگا تو کیا تو اس کا یہ فرض ہونا چاہیئے کہ مسلمانوں کو دجّال کے خطرناک فتنوں سے نجات دے یا یہ کہ ظاہر ہوتے ہی حج کو چلا جائے ۔ اگر بموجب نصوص قرآنیہ و حدیثیہ پہلا فرض مسیح موعود کا حج کرنا ہے نہ دجّال کی سرکوبی تو وہ آیات اور احادیث دکھلانی چاہئیں تا اُن پر عمل کیا جائے ۔ اور اگر پہلا فرض مسیح موعود کا جس کے لئے وہ باعتقاد آپکے مامور ہوکر آئیگا قتل دجال ہے جس کی تاویل ہمارے نزدیک اہلاک ملل باطلہ بذریعہ حجج و آیات ہے تو پھر وہی کام پہلے کرنا چاہیئے ۔ اگر کچھ دیانت و تقویٰ ہے تو ضرور اس بات کا جواب دو کہ مسیح موعود دنیا میں آکر پہلے کس فرض کو ادا کریگا ۔ کیا پہلے حج کرنا اس پر فرض ہوگا یا یہ کہ پہلے دجّالی فتنوں کا قصہ تمام کرے گا ۔ یہ مسئلہ کچھ باریک نہیں ہے صحیح بخاری یا مسلم کے دیکھنے سے اس کا جواب مل سکتا ہے ۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ گواہی ثابت ہو کہ پہلا کام مسیح موعود کا حج ہے تو لو ہم بہرحال حج کو جائیں گے ۔ ہرچہ بادا باد ۔ لیکن پہلا کام مسیح موعود کا استیصال فتنِ دجّالیہ ہے تو جب تک اس کام سے ہم فراغت نہ کریں حج کی طرف رُخ کرنا خلاف پیشگوئی نبوی ہے ۔ ہمارا حج تو اس وقت ہوگا جب دجال بھی کفر اور دجل سے باز آکر طواف بیت اللہ کرے گا ✚ ۔ کیونکہ بموجب حدیث صحیح کے

۲۹

✚ اس جگہ کوئی یہ اعتراض نہ کرے کہ ازالۂ اوہام میں یہ لکھا ہے کہ دجّال کا طواف بدنیتی سے ہوگا جس طرح چور گھروں کا طواف بدنیتی سے کرتا ہے اب یہ بیان اس کے مخالف ہے ۔ کیونکہ دجّال درحقیقت ایک گروہ مفسدین

[1] البقرة : ۱۹۶



ایام الصلح صفحہ 190 مندرجہ روحانی خزائن جلد 14 صفحہ 416 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 478 پر درج ہے

ولا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ۔[1] پس ہم گنہگار ہونگے اگر دیدہ دانستہ تہلکہ کی طرف قدم اٹھائیں گے اور حج کو جائیں گے۔ اور خدا کے حکم کے برخلاف قدم اٹھانا معصیت ہے حج کرنا مشروط بشرائط ہے مگر فتنہ اور تہلکہ سے بچنے کے لئے قطعی حکم ہے جس کے ساتھ کوئی شرط نہیں۔ اب خود سوچ لو کہ کیا ہم قرآن کے قطعی حکم کی پیروی کریں یا اس حکم کی جس کی شرط موجود ہے۔ باوجود تحقق شرط کے پیروی اختیار کریں۔

ماسوا اس کے میں آپ لوگوں سے پوچھتا ہوں کہ آپ اس سوال کا جواب دیں۔ کہ مسیح موعود جب ظاہر ہوگا تو کیا اول اس کا یہ فرض ہونا چاہیئے کہ مسلمانوں کو دجّال کے خطرناک فتنوں سے نجات دے یا یہ کہ ظاہر ہوتے ہی حج کو چلا جائے۔ اگر بموجب نصوص قرآنیہ وحدیثیہ پہلا فرض مسیح موعود کا حج کرنا ہے نہ دجّال کی سرکوبی تو وہ آیات اور احادیث دکھلانی چاہئیں تا اُن پر عمل کیا جائے۔ اور اگر پہلا فرض مسیح موعود کا جس کے لئے وہ باعتقاد آپکے مامور ہو کر آئیگا قتل دجال ہے جس کی تاویل ہمارے نزدیک اہلاک ملل باطلہ بذریعہ حجج و آیات ہے تو پھر وہی کام پہلے کرنا چاہیئے۔ اگر کچھ دیانت وتقویٰ ہے تو ضرور اس بات کا جواب دو کہ مسیح موعود دنیا میں آکر پہلے کس فرض کو ادا کریگا۔ کیا پہلے حج کرنا اس پر فرض ہوگا یا یہ کہ پہلے دجّالی فتنوں کا قصہ تمام کرے گا۔ یہ مسئلہ کچھ باریک نہیں ہے صحیح بخاری یا مسلم کے دیکھنے سے اس کا جواب مل سکتا ہے۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ گواہی ثابت ہو کہ پہلا کام مسیح موعود کا حج ہے تو لو ہم بہرحال حج کو جائیں گے۔ ہرچہ بادا باد۔ لیکن پہلا کام مسیح موعود کا استیصال فتن دجّالیہ ہے تو جب تک اس کام سے ہم فراغت نہ کریں حج کی طرف رُخ کرنا خلاف پیشگوئی نبوی ہے۔ ہمارا حج تو اس وقت ہوگا جب دجال بھی کفر اور دجل سے باز آکر طواف بیت اللہ کرے گا۔* کیونکہ بموجب حدیث صحیح کے

* اس جگہ کوئی یہ اعتراض نہ کرے کہ ازالہ اوہام میں یہ لکھا ہے کہ دجّال کا طواف بدنیتی سے ہوگا جس طرح چور گھروں کا طواف بدنیتی سے کرتا ہے اب یہ بیان اس کے مخالف ہے۔ کیونکہ دجّال درحقیقت ایک گروہ مفسدین

[1] البقرۃ: ۱۹۶



ایام الصلح صفحہ 190 مندرجہ روحانی خزائن جلد 14 صفحہ 416 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 479 پر درج ہے

## سچا ہادی خیانت نہیں کر سکتا

جو شخص خدا کی طرف سے مامور ہو کر آتا ہے اس کا فرض ہوتا ہے کہ وہ اپنی جماعت کی کمزوری کو دُور کرے۔ سچا ہادی کبھی خیانت نہیں کر سکتا۔ مگر کوئی شخص ایسا ہو کہ جس طرز اور چال پر کوئی چلے خواہ اس کی زندگی اللہ اور اس کے رسول کے حکم کے خلاف ہی ہو وہ پرواہ نہ کرے، تو سمجھو کہ وہ خدا کی طرف سے اصلاح کے لیے نہیں آیا۔ بلکہ شیطان اس کا محرک ہے۔ سچا ہادی جو ہوتا ہے اس کی اصلاح کرتا ہے۔ ہاں یہ درست ہے کہ وہ کسی کی ذلت اور رسوائی نہیں کرنا چاہتا۔ مگر مریض کے امراض کو شناخت کر کے ان کا علاج بتاتا ہے۔

## خدمتِ دین بھی عمر بڑھاتی ہے

جو لوگ دین کے لیے سچا جوش رکھتے ہیں۔ اُن کی عمر بڑھائی جاوے گی اور حدیثوں میں جو آیا ہے کہ مسیح موعود کے وقت عمریں بڑھادی جاویں گی۔ اس کے معنی یہی مجھے سمجھائے گئے ہیں کہ جو لوگ خادمِ دین ہوں گے اُن کی عمریں بڑھائی جاویں گی۔ جو خادم نہیں ہو سکتا وہ بڈھے بیل کی مانند ہیں کہ مالک جب چاہے اُسے ذبح کر ڈالے۔ اور جو سچے دل سے خادم ہے۔ وہ خدا کا عزیز ٹھہرتا ہے اور اس کی جان لینے میں خدا تعالیٰ کو تردد ہوتا ہے[1]۔ اس لیے فرمایا وَ اَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ فَيَمْكُثُ فِي الْاَرْضِ۔ (الرعد: ۱۸)۔

---

## ۲۶ / اگست سنہ ۱۹۰۲ء

## آپ حج کیوں نہیں کرتے

شیخ ابو سعید محمد حسین بٹالوی کے خط کا جواب الحکم کی گذشتہ اشاعت میں کسی قدر بسط سے شائع ہو چکا ہے، لیکن اتمام حجت اور ایک نکتہ معرفت کے لیے اتنا اور عرض کرنا ضروری سمجھا ہے کہ حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حضور جب وہ خط پڑھا گیا۔ اور یہ اعتراض پیش کیا گیا کہ آپ کیوں حج نہیں کرتے؟ تو فرمایا کہ:

[ میرا پہلا کام خنزیروں کا قتل اور صلیب کی شکست ہے۔ ابھی تو مَیں خنزیروں کو قتل کر رہا ہوں۔ بہت سے خنزیر مر چکے ہیں۔ اور بہت سے سخت جان ابھی باقی ہیں۔ اُن سے فرصت اور فراغت تو ہو لے۔ ]

شیخ بٹالوی صاحب اگر انصاف سے کام لیں، تو اُمید ہے یہ لطیف جواب اُنھیں تسلیم ہی کرنا پڑے گا۔ کیوں شیخ صاحب ٹھیک ہے نا پہلے خنزیروں کو قتل کریں؟

---

[1] الحکم جلد ۶ نمبر ۳۱ صفحہ ۵ تا ۶ پرچہ ۳۱ / اگست سنہ ۱۹۰۲ء

ملفوظات جلد دوم صفحہ 283 طبع جدید از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 480 پر درج ہے

بلا تاریخ[1]

## حج کیلئے نہ جانے کی وجہ

ایک شخص نے عرض کی کہ مخالف مولوی اعتراض کرتے ہیں کہ مرزا صاحب حج کو کیوں نہیں جاتے؟

فرمایا:-

یہ لوگ شرارت کے ساتھ ایسا اعتراض کرتے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دس سال مدینہ میں رہے۔ صرف دو دن کا راستہ مدینہ اور مکہ میں تھا مگر آپ نے دس سال میں کوئی حج نہ کیا۔ حالانکہ آپ سواری وغیرہ کا انتظام کر سکتے تھے۔ لیکن حج کے واسطے صرف یہی شرط نہیں کہ انسان کے پاس کافی مال ہو بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ کسی قسم کے فتنہ کا خوف نہ ہو۔ وہاں تک پہنچنے اور امن کے ساتھ حج ادا کرنے کے وسائل موجود ہوں۔ جب وحشی طبع علماء اس جگہ ہم پر قتل کا فتویٰ لگا رہے ہیں اور گورنمنٹ کا بھی خوف نہیں کرتے تو وہاں یہ لوگ کیا نہ کریں گے۔ لیکن ان لوگوں کو اس امر سے کیا غرض ہے کہ ہم حج نہیں کرتے۔ کیا اگر ہم حج کریں گے تو وہ ہم کو مسلمان سمجھ لیں گے؟ اور ہماری جماعت میں داخل ہو جائیں گے؟ اچھا یہ تمام مسلمان علماء اول ایک اقرار نامہ لکھ دیں کہ اگر ہم حج کر آویں تو وہ سب کے سب ہمارے ہاتھ پر توبہ کر کے ہماری جماعت میں داخل ہو جائیں گے اور ہمارے مرید ہو جائیں گے۔ اگر وہ ایسا لکھ دیں اور اقرار حلفی کریں تو ہم حج کر آتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمارے واسطے اسباب آسانی کے پیدا کر دے گا تاکہ آئندہ مولویوں کا فتنہ رفع ہو۔ ناحق شرارت کے ساتھ اعتراض کرنا اچھا نہیں ہے۔ یہ اعتراض ان کا ہم پر نہیں پڑتا بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی پڑتا ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی صرف آخری سال میں حج کیا تھا۔

---

## توکل

فرمایا:-

توکل کرنے والے اور خدا تعالیٰ کی طرف جھکنے والے کبھی ضائع نہیں ہوتے۔ جو آدمی صرف اپنی کوششوں میں رہتا ہے اس کو سوائے ذلت کے اور کیا حاصل ہو سکتا ہے۔ جب سے دنیا پیدا ہوئی ہمیشہ سے سنت اللہ یہی چلی آتی ہے کہ جو لوگ دنیا کو چھوڑتے ہیں وہ اس کو پاتے ہیں اور جو اس کے پیچھے دوڑتے ہیں وہ اس سے محروم رہتے ہیں جو لوگ خدا تعالیٰ کے ساتھ تعلق نہیں رکھتے وہ اگر چند روز مکر و فریب سے کچھ حاصل بھی کریں تو وہ لاحاصل ہے کیونکہ آخر ان کو سخت ناکامی دیکھنی پڑتی ہے۔ اسلام میں عمدہ لوگ وہی گذرے ہیں جنہوں نے دین کے مقابلہ میں دنیا کی کچھ پروا نہ کی۔ ہندوستان میں قطب الدینؒ اور معین الدینؒ خدا کے اولیاء گذرے ہیں۔ ان لوگوں نے

---

[1] اس ڈائری پر کوئی تاریخ تو درج نہیں لیکن اندازاً جولائی ۱۹۰۶ء کی کسی تاریخ کے یہ ملفوظات ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب (مرتب)

ملفوظات جلد پنجم صفحہ 248 طبع جدید از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 480 پر درج ہے

حوالہ نمبر 401



**۳۰ اپریل ۱۹۰۳ء**

بوقت سیر

**ایک الہام**

فرمایا کہ:۔
مجھے الہام ہوا مگر اس کا آخری حصہ یاد ہے دوسرے الفاظ یاد نہیں رہے جو الفاظ یاد ہیں وہ یہ ہیں فِیْہِ خَیْرٌ وَّ بَرَکَۃٌ۔ اس کا ترجمہ بھی بتلایا گیا "اس میں تمام دنیا کی بھلائی ہے"۔

**حج نہ کرنے پر اعتراض کا جواب**

مخالفوں کے اس اعتراض پر کہ مرزا صاحب حج کیوں نہیں کرتے۔ فرمایا:۔

کیا وہ یہ چاہتے ہیں کہ جو خدمت خدا تعالیٰ نے اول رکھی ہے اس کو پس انداز کر کے دوسرا کام شروع کر دیوے۔ یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ عام لوگوں کی خدمات کی طرح ملہمین کی عادت کام کرنے کی نہیں ہوتی۔ وہ خدا تعالیٰ کی ہدایت اور رہنمائی سے ہر ایک امر کو بجا لاتے ہیں۔ اگرچہ شرعی تمام احکام پر عمل کرتے ہیں مگر ہر ایک حکم کی تقدیم و تاخیر الٰہی ارادہ سے کرتے ہیں۔ اب اگر ہم حج کو چلے جاویں تو گویا اس خدا کے حکم کی مخالفت کرنے والے ٹھہریں گے اور مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا (آل عمران: ۹۸) کے بارے میں کتاب حج الکرامہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ اگر نماز کے فوت ہونے کا اندیشہ ہو تو حج ساقط ہے۔ حالانکہ اب جو لوگ جاتے ہیں اُن کی کئی نمازیں فوت ہوتی ہیں۔ ماموریں کا اول فرض تبلیغ ہوتا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ۱۳ سال مکہ میں رہے آپ نے کتنی دفعہ حج کئے تھے؟ ایک دفعہ بھی نہیں کیا تھا۔

---

**حضرت عیسیٰؑ کی بے باپ پیدائش**

سوال:۔ کیا قرآن میں کوئی صریح آیت ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ مسیح بلا باپ کے پیدا ہوئے تھے؟ فرمایا کہ:۔

جواب: یحییٰ اور عیسیٰ علیہ السلام کے قصہ کو ایک جا جمع کرنا اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ جیسے یحییٰ علیہ السلام کی پیدائش خارق طریق سے[1] ہے ویسے ہی مسیح علیہ السلام کی بھی ہے پھر یحییٰ علیہ السلام کی پیدائش کا حال بیان کر کے مسیح کی پیدائش کا حال بیان کیا ہے یہ ترتیب قرآنی بھی بتلاتی ہے کہ ادنیٰ حالت سے اعلیٰ حالت کی طرف ترقی کی ہے یعنی جس قدر معجز نمائی کی قوت یحییٰؑ کی پیدائش میں ہے اس سے بڑھ کر مسیح کی پیدائش میں ہے۔ اگر اس میں کوئی معجزانہ بات نہ تھی تو

[1] "یعنی حضرت زکریا علیہ السلام بہت ہی بوڑھے تھے اور ان کی بیوی بانجھ تھی"۔ (الحکم جلد ۷ نمبر ۱۸ صفحہ ۶ مورخہ ۱۷ مئی ۱۹۰۳ء)

ملفوظات جلد سوم صفحہ 280 طبع جدید از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 481 پر درج ہے

تک میں نے ابھی بیعت نہ کی تھی۔

خاکسار عرض کرتا ہے۔ کہ مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم کے حضرت صاحب سے قدیم تعلقات تھے جو غالباً حضرت خلیفہ اولؓ کے واسطے سے قائم ہوئے تھے۔ مگر مولوی صاحب موصوف نے بیعت کچھ عرصہ بعد کی تھی۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ حضرت مولوی عبدالکریم صاحب جماعت کے بہترین مقررین میں سے تھے۔ اور آواز کی غیر معمولی بلندی اور خوش الحانی کے علاوہ ان کی زبان میں غیر معمولی فصاحت اور طاقت تھی جو سامعین کو مسحور کرلیتی تھی۔

۶۷۲ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے حج نہیں کیا۔ اعتکاف نہیں کیا۔ زکوٰۃ نہیں دی۔ تسبیح نہیں رکھی۔ میرے سامنے ضب یعنی گوہ کھانے سے انکار کیا۔ صدقہ نہیں کھایا۔ زکوٰۃ نہیں کھائی۔ صرف نذرانہ اور ہدیہ قبول فرماتے تھے۔ پیروں کی طرح مصلّٰی اور خرقہ نہیں رکھا۔ رائج الوقت درود و وظائف (مثلاً پنجسورہ۔ دعائے گنج العرش۔ درود تاج۔ حزب البحر۔ دعائے سریانی وغیرہ) نہیں پڑھتے تھے۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ حج نہ کرنے کی تو خاص وجوہات تھیں کہ شروع میں آپ کے لئے مالی لحاظ سے انتظام نہیں تھا۔ کیونکہ ساری جائداد وغیرہ اوائل میں ہمارے دادا صاحب کے ہاتھ میں تھی اور بعد میں تایا صاحب کا انتظام رہا۔ اور اس کے بعد حالات ایسے پیدا ہوگئے۔ کہ ایک تو آپ جہاد کے کام میں منہمک رہے دوسرے آپ کے لئے حج کا راستہ بھی مخدوش تھا۔ تاہم آپ کی خواہش رہتی تھی۔ کہ حج کریں۔ چنانچہ حضرت والدہ صاحبہ نے آپ کے بعد آپ کی طرف سے حج بدل کروایا۔ اعتکاف ماموریت کے زمانہ سے قبل غالباً بیٹھے ہونگے مگر ماموریت کے بعد بوجہ قلمی جہاد اور دیگر مصروفیت کے نہیں بیٹھ سکے کیونکہ یہ نیکیاں اعتکاف سے مقدم ہیں۔ اور زکوٰۃ اس لئے نہیں دی۔ کہ آپ کبھی صاحبِ نصاب نہیں ہوئے۔ البتہ حضرت والدہ صاحبہ زیور پر زکوٰۃ دیتی رہی ہیں۔ اور تسبیح اور رسمی وظائف وغیرہ کے آپ قائل ہی نہیں تھے۔

۶۷۳ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ حضرت [illegible] کی آنکھوں میں مائی اوپیا تھا۔ اسی وجہ سے پہلی رات کا چاند نہ دیکھ سکتے تھے۔ مگر نزدیک سے آخر عمر تک باریک حروف بھی پڑھ لیتے تھے۔ اور عینک کی حاجت محسوس نہیں کی۔ اور واقعۃً آنکھوں کی یہ حالت

سیرت المہدی جلد سوم صفحہ 119 از مرزا بشیر احمد ایم اے

یہ حوالہ صفحہ 482 پر درج ہے

اِس الہام الٰہی کے ساتھ ایسا دل قوی ہو گیا کہ جیسے ایک سخت دردناک زخم کسی مرہم سے ایک دم میں اچھا ہو جاتا ہے۔ درحقیقت یہ امر بارہا آزمایا گیا ہے کہ وحی الٰہی میں دلی تسلّی دینے کے لئے ایک ذاتی خاصیت ہے اور جڑھ اِس خاصیت کی وُہ یقین ہے جو وحی الٰہی پر ہو جاتا ہے۔ افسوس ان لوگوں کے کیسے الہام ہیں کہ باوجود دعویٰ الہام کے یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ ہمارے الہام ظنّی امور ہیں نہ معلوم یہ شیطانی ہیں یا رحمانی ایسے الہاموں کا ضرر اُن کے نفع سے زیادہ ہے مگر مَیں خدا تعالےٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مَیں اِن الہامات پر اُسی طرح ایمان لاتا ہوں جیسا کہ قرآن شریف پر اور خدا کی دُوسری کتابوں پر۔ اور جس طرح مَیں قرآن شریف کو یقینی اور قطعی طور پر خدا کا کلام جانتا ہوں اُسی طرح اِس کلام کو بھی جو میرے پر نازل ہوتا ہے۔ خدا کا کلام یقین کرتا ہوں کیونکہ اس کے ساتھ الٰہی چمک اور نُور دیکھتا ہوں اور اُسکے ساتھ خدا کی قُدرتوں کے نمونے پاتا ہوں۔ غرض جب مجھ کو یہ الہام ہُوا کہ الیس اللہ بکافٍ عبدہٗ تو مَیں نے اُسی وقت سمجھ لیا کہ خدا مجھے ضائع نہیں کریگا۔ تب مَیں نے ایک ہندو کھتری ملاوامل نام کو جو ساکن قادیان ہے اور ابھی تک زندہ ہے وُہ الہام لکھکر دیا اور سارا قصہ اُسکو سُنایا اور اُس کو امرتسر بھیجا کہ تا حکیم مولوی محمد شریف کلانوری کی معرفت اسکو کسی نگینہ میں کُھدوا کر اور مُہر بنوا کر لے آوے اور مَیں نے اس ہندو کو اس کام کیلئے محض اِس غرض سے اختیار کیا کہ تا وُہ اس عظیم الشان پیشگوئی کا گواہ ہو جائے اور تا مولوی محمد شریف بھی گواہ ہو جاوے۔ چنانچہ مولوی صاحب موصوف کے ذریعہ سے وہ انگشتری بصرف (الیس اللہ بکافٍ عبدہٗ) مبلغ پانچروپیہ طیار ہو کر میرے پاس پہنچ گئی جو ابتک میرے پاس موجود ہے جس کا نشان یہ ہے

[ یہ اُس زمانہ میں الہام ہُوا تھا جبکہ ہماری معاش اور آرام کا تمام مدار ہمارے والد صاحب کی محض ایک مختصر آمدنی پر منحصر تھا اور بیرونی لوگوں میں سے ایک شخص بھی مجھے نہیں جانتا تھا اور مَیں ایک گمنام انسان تھا جو قادیان جیسے ویران گاؤں میں زاویۂ گمنامی میں پڑا ہُوا تھا۔ پھر بعد اسکے خدا نے اپنی پیشگوئی کے موافق ایک دُنیا کو میری طرف رجوع دے دیا اور ایسی متواتر فتوحات سے ]



| | |
|---|---|
| حقیقت الوحی صفحہ 212 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 220،221 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 482 پر درج ہے |

مالی مدد کی کہ جس کا شکریہ بیان کرنے کیلئے میرے پاس الفاظ نہیں مجھے اپنی حالت پر خیال کر کے اس قدر بھی اُمید نہ تھی کہ دس ۱۰ روپیہ ماہوار بھی آئیں گے مگر خدا تعالیٰ جو غریبوں کو خاک میں سے اُٹھاتا اور متکبروں کو خاک میں ملاتا ہے اُسی نے ایسی میری دستگیری کی کہ میں یقیناً کہہ سکتا ہوں کہ اب تک تین لاکھ کے قریب روپیہ آ چکا ہے✝ اور شاید اس سے زیادہ ہو اور اس آمدنی کو اس خیال کر لینا چاہیئے کہ سالہا سال سے صرف لنگر خانہ کا ڈیڑھ ہزار روپیہ ماہوار تک خرچ ہو جاتا ہے یعنی اوسط کے حساب سے اور دوسری شاخیں مصارف کی یعنی مدرسہ وغیرہ اور کتابوں کی چھپوائی اس سے الگ ہے۔ پس دیکھنا چاہیئے کہ یہ پیشگوئی یعنی الیس اللّٰہ بکاف عبدہٗ کس صفائی اور قوت اور شان سے پوری ہوئی۔ کیا یہ کسی مُفتری کا کام ہے یا شیطانی وساوس ہیں۔ ہرگز نہیں۔ بلکہ یہ اس خدا کا کام ہے جس کے ہاتھ میں عزت اور ذلت اور ادبار اور اقبال ہے۔ اگر میرے اس بیان کا اعتبار نہ ہو تو بیس ۲۰ برس کی ڈاک کے سرکاری رجسٹروں کو دیکھو۔ تا معلوم ہو کہ کس قدر آمدنی کا دروازہ اِس تمام مدت میں کھولا گیا ہے حالانکہ یہ آمدنی صرف ڈاک کے ذریعہ تک محدود نہیں رہی۔ بلکہ ہزارہا روپیہ کی آمدنی اس طرح بھی ہوتی ہے کہ لوگ خود قادیان میں آ کر دیتے ہیں اور نیز ایسی آمدنی جو لفافوں میں نوٹ بھیجے جاتے ہیں۔

۲۳۔ تئیسواں نشان۔ ڈپٹی عبداللہ آتھم کی نسبت پیشگوئی ہے جو بہت صفائی سے پُوری ہوگئی ہے اور یہ دراصل دو پیشگوئیاں تھیں۔ اوّل یہ کہ وہ پندرہ مہینے کے اندر مر جائیگا دوسری یہ کہ اگر وہ اپنے کلام سے باز آجائے گا جو اُس نے شائع کیا کہ نعوذ باللہ آنحضرت

✝ حاشیہ۔ اگرچہ منی آرڈروں کے ذریعہ ہزارہا روپیہ آ چکے ہیں۔ مگر اُس سے زیادہ وہ ہیں جو خود مخلص لوگوں نے آ کر دیئے اور جو خطوط کے اندر نوٹ آئے اور بعض مخلصوں نے نوٹ یا سونا اس طرح بھیجا جو اپنا نام بھی ظاہر نہیں کیا اور مجھے اب تک معلوم نہیں کہ اُن کے نام کیا کیا ہیں۔ منہ



| یہ حوالہ صفحہ 482 پر درج ہے | حقیقت الوحی صفحہ 212 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 صفحہ 221,220 از مرزا قادیانی |
|---|---|

ولسنا على الاعقاب موت يردّنا — ولو في سبيل الله نُدمى ونُنحر

اور ہم ایسے نہیں ہیں کہ کوئی موت ہمیں قوم کی راہ سے ہٹائے — اور اگرچہ خدا کی راہ میں ہم مجروح ہو جائیں یا ذبح کئے جائیں

تنكّر وجه الجاهلين تغيّظا — اذا اُعثروا من موت عيسى واُخبروا

جاہلوں کا منہ بگڑ گیا مارے غصہ کے — جب ان کو حضرت عیسیٰ کے مرنے کی خبر دی گئی

وقالوا كذوب كافر يتبع الهوى — وحثّوا على قتلى عواما وعيّروا

اور انہوں نے کہا کہ جھوٹا کافر ہے ہوائے نفسانی کی پیروی کرتا ہے — اور میرے قتل کیلئے عوام کو اٹھایا اور سرزنش کی

فضاقت علينا الارض من شرّ حزبهم — ولولا يد المولى لكنا نتبّر

پس انکے گروہ کی شرارت سے زمین ہم پر تنگ ہو گئی — اور اگر خدا تعالیٰ کا ہاتھ نہ ہوتا تو ہم ہلاک ہو جاتے

فلم يُغن عنهم مكرهم حين اشرقت — شموس عنايات القدير فادبروا

پس مکر کرنے ان کو کچھ فائدہ نہ دیا جبکہ — خدا کی مہربانیوں کے آفتاب چمکے اور وہ پیٹھ پھیر کر بھاگ گئے

رجعنا وقد رُدّت اليهم رماحهم — تقضّى الامر حيث لا يباريه منكر

ہم واپس آئے اور انکے نیزے انہیں کی طرف واپس کئے گئے — اس حد سے فیصلہ کر دیا جس کا کوئی منکر مقابلہ نہیں کر سکتا

من الضغن والشحناء يهذون كلهم — وامري مبين واضح لو تفكّروا

کینہ اور دشمنی سے تمام وہ بکواس کر رہے ہیں — اور میری بات روشن اور واضح ہے اگر وہ سوچیں

واصل التنازع والتخالف بيننا — رهيم قليل ثم باللغو يكثر ☆

اور ہم میں اور ان میں جو اختلاف ہے وہ اصل میں — مختصر اور تھوڑا تھا پھر بیہودہ باتوں کے ساتھ اس کو بڑھا دیا

☆ اصل التنازع في عيسى عليه السلام اعني في انه حي او ميت فذلك امر واضح لو تتفكرون. قال الله تعالى[1] يا عيسى اني متوفيك ورافعك اليّ فقدّم التوفي على الرفع كما انتم تقرءون فهذا حكم الله. ومن لم يحكم بما انزل الله فاولئك هم الكافرون. ولا ينبغي لاحد ان يحرّف كلم الله عن مواضعها ولقد لعن الله المحرفين كما انتم تعلمون. ثم الشاهد الثاني قوله تعالى فلما توفيتني فلو بي لقوم يتدبرون. ثم الشاهد الثالث من القرآن قوله تعالى[2] وما محمد الا رسول قد خلت من قبله الرسل فباي حديث بعده تؤمنون. ولقد رأى عيسى نبينا صلى الله عليه وسلم ليلة المعراج في الاموات ثم انتم تكفرون. منه

۱ آل عمران: ۵۶ ۲ آل عمران: ۱۴۵

براہین احمدیہ حصہ پنجم (ضمیمہ) صفحہ 153 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 صفحہ 321 از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 483 پر درج ہے

**۱۸۹۶ء** "اُلْقِیَ[۱] فِیْ رُوْعِیْ اَنْ اَکْتُبَ ھٰذَا الْمَکْتُوْبَ[۲] فِی الْعَرَبِیَّۃِ وَاُتَرْجِمَہٗ بِالْفَارِسِیَّۃِ وَ اَدْعَی النَّوَاظِرَ فِی النَّوَاضِرِ الْاَصْلِیَّۃِ وَاُوْسِعَ التَّبْلِیْغَ بِالْاَلْسُنِ الْاِسْلَامِیَّۃِ لِیَکُوْنَ بَلَاغًا تَامًّا لِلطَّالِبِیْنَ۔" (انجام آتھم صفحہ ۴،۵۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۴،۵)

**۱۸۹۶ء** "یَآ اَحْمَدِیْ[۳] اَنْتَ مُرَادِیْ وَمَعِیْ۔ یَحْمَدُکَ اللّٰہُ مِنْ عَرْشِہٖ۔" (انجام آتھم صفحہ ۷۷۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۷۷)

**۱۸۹۶ء** "اَنْتَ[۴] عِیْسَی الَّذِیْ لَا یُضَاعُ وَقْتُہٗ۔ کَمِثْلِکَ دُرٌّ لَا یُضَاعُ۔ جَرِیُّ اللّٰہِ فِیْ حُلَلِ الْاَنْبِیَآءِ۔" (انجام آتھم صفحہ ۷۷۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۷۷)

**۱۸۹۶ء** "اِنِّیْ[۵] مُرْسِلُکَ اِلٰی قَوْمٍ مُّفْسِدِیْنَ۔ وَاِنِّیْ جَاعِلُکَ لِلنَّاسِ اِمَامًا۔ وَاِنِّیْ مُسْتَخْلِفُکَ اِکْرَامًا کَمَا جَرَتْ سُنَّتِیْ فِی الْاَوَّلِیْنَ۔" (انجام آتھم صفحہ ۷۹۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۷۹)

**۱۸۹۶ء** "اِنَّکَ[۶] اَنْتَ مِنِّی الْمَسِیْحُ ابْنُ مَرْیَمَ۔ وَاُرْسِلْتَ لِیَتِمَّ مَا وَعَدَ مِنْ قَبْلُ رَبُّکَ الْاَکْرَمُ۔ اِنَّ وَعْدَہٗ کَانَ مَفْعُوْلًا وَھُوَ اَصْدَقُ الصَّادِقِیْنَ۔" (انجام آتھم صفحہ ۸۰۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۸۰)

---

۱ (ترجمہ از مرتب) میرے دل میں ڈالا گیا کہ مَیں اِس کتاب کو عربی زبان میں لکھوں اور فارسی میں اس کا ترجمہ کروں، اور اس طرح دیکھنے والوں کو حقیقتاً سبزہ زاروں میں پھراؤں اور تبلیغ کو اسلامی زبانوں میں پھیلاؤں تاکہ طالبانِ حق کے لئے یہ تبلیغ مرتبۂ کمال کو پہنچ جائے۔

۲ یعنی مکتوب مشمولہ کتاب انجام آتھم صفحہ ۷۳ تا ۲۸۲۔ روحانی خزائن جلد ۱۱ صفحہ ۷۳ تا ۲۸۲۔ (مرتب)

۳ (ترجمہ از مرتب) اے میرے احمد! تُو میری مراد ہے اور میرے ساتھ ہے۔ اللہ تعالیٰ عرش پر سے تیری تعریف کر رہا ہے۔

۴ (ترجمہ از مرتب) تُو عیسیٰ ہے جس کا وقت ضائع نہیں کیا جاتا۔ تیرے جیسا موتی ضائع نہیں کیا جاتا۔ اللہ تعالیٰ کا فرستادہ نبیوں کے لباس میں۔

۵ (ترجمہ از مرتب) مَیں تجھے ایک مُفسد قوم کی طرف بھیجتا ہوں۔ اور مَیں تجھے لوگوں کا امام بناتا ہوں۔ اور مَیں تجھے اکرام سے خلیفہ مقرر کرتا ہوں جیسا کہ پہلے لوگوں میں میری سُنّت رہی ہے۔

۶ (ترجمہ از مرتب) تُو ہی میری طرف سے مسیح ابن مریم ہے۔ اور اِس لئے بھیجا گیا ہے کہ تا وہ جو وعدہ تیرے ربّ اکرم

حملوں سے اُس کی سچائی ظاہر کر دے گا۔ اَللّٰہُ حَافِظُہٗ۔ عِنَایَۃُ اللّٰہِ حَافِظُہٗ۔ نَحْنُ نَزَّلْنَاہُ وَاِنَّا لَہٗ لَحَافِظُوْنَ۔ اَللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔ یُخَوِّفُوْنَکَ مِنْ دُوْنِہٖ اَئِمَّۃُ الْکُفْرِ۔ لَا تَخَفْ اِنَّکَ اَنْتَ الْاَعْلٰی۔ یَنْصُرُکَ اللّٰہُ فِیْ مَوَاطِنَ۔ اِنَّ یَوْمِیْ لَفَصْلٌ عَظِیْمٌ۔ کَتَبَ اللّٰہُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِیْ۔ لَا مُبَدِّلَ لِکَلِمَاتِہٖ۔ اَنْتَ مَعِیْ وَاَنَا مَعَکَ۔ خَلَقْتُ لَکَ لَیْلًا وَّنَھَارًا۔ اِعْمَلْ مَا شِئْتَ فَاِنِّیْ قَدْ غَفَرْتُ لَکَ۔ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃٍ لَّا یَعْلَمُھَا الْخَلْقُ۔ اَمْ حَسِبْتُمْ اَنَّ اَصْحَابَ الْکَھْفِ وَالرَّقِیْمِ کَانُوْا مِنْ اٰیَاتِنَا عَجَبًا۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ عَجِیْبٌ۔ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ۔ ھُوَ الَّذِیْ یُنَزِّلُ الْغَیْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا۔ قُلْ ھَاتُوْا بُرْھَانَکُمْ اِنْ کُنْتُمْ صَادِقِیْنَ۔ وَبَشِّرِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَنَّ لَھُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّھِمْ۔ اِلَیْہِ یَصْعَدُ الْکَلِمُ الطَّیِّبُ۔ سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ صَافَیْنَاہُ وَنَجَّیْنَاہُ مِنَ الْغَمِّ۔ تَفَرَّدْنَا بِذٰلِکَ۔ فَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرَاھِیْمَ مُصَلًّی۔"

(اربعین نمبر ۲ صفحہ ۶ تا ۹ مطبوعہ دسمبر ۱۹۰۰ء ۔ روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۳۵۱ تا ۳۵۵)

ترجمہ :۔ اے احمد! خدا نے تجھ میں برکت ڈالی۔ اُس نے تجھے قرآن سکھایا تا تو اُن لوگوں کو ڈرائے جن کے باپ دادے نہیں ڈرائے گئے۔ اور تا کہ مجرموں کی راہ کھل جائے یعنی معلوم ہو جائے کہ کون کون مجرم ہے۔ کہہ دے کہ میرے پر خدا کا حکم نازل ہوا ہے اور میں تمام مومنوں سے پہلا ہوں۔ وہ خدا جس نے اپنے فرستادہ کو بھیجا۔ اس دو امر کے ساتھ اُسے بھیجا ہے ایک تو یہ کہ اُس کو نعمتِ ہدایت سے مشرف فرمایا ہے ..... اور دین الحق عطا کیا گیا ہے ..... کہ وہ اسلام کی خوبی اور فوقیت ہر ایک پہلو سے تمام مذاہب پر ثابت کر دے ..... اور تم ایک گڑھے کے کنارہ پر تھے۔ خدا نے تمہیں اس سے نجات دی۔ اور یہ ابتداء سے مقدر تھا۔ خدا کی باتوں کو کوئی ٹال نہیں سکتا۔ اور وہ ہنسی کرنے والوں کے لئے کافی ہوگا۔ یہ تمام کاروبار خدا کی رحمت سے ہے۔ وہ اپنی نعمت تیرے پر پوری کرے گا، تا کہ لوگوں کے لئے نشان ہو۔ اُن کو کہہ دے کہ اگر خدا تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبت رکھے۔ اور اُن کو کہہ دے کہ میرے پاس میری سچائی پر خدا کی گواہی ہے پس کیا تم خدا کی گواہی قبول کرتے ہو یا نہیں۔ اور اُن کو کہہ دے کہ تم اپنی جگہ پر کام کرو اور میں اپنی جگہ پر کرتا ہوں پھر تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ خدا کس کے ساتھ ہے۔ خدا نے تجلی فرمائی ہے کہ تا تم پر رحم کرے اور اگر تم نے مُونہہ پھیر لیا تو وہ بھی مُونہہ پھیرے گا اور سچائی کے مخالف ہمیشہ کے زندان میں رہیں گے۔ تجھ کو یہ لوگ ڈراتے ہیں۔ تو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے۔ میں نے تیرا نام متوکل رکھا۔ خدا عرش پر سے تیری تعریف کر رہا ہے۔ ہم تیری تعریف کرتے اور تیرے پر درود بھیجتے ہیں۔ لوگ چاہتے ہیں کہ خدا کے نور کو اپنے مُونہہ کی پھونکوں سے بجھا دیں مگر خدا اُس نور کو نہیں چھوڑے گا جب تک پورا نہ کرلے اگرچہ منکر کراہت کریں۔ ہم عنقریب اُن کے دلوں میں رُعب ڈالیں گے جب خدا کی مدد اور فتح آئے گی اور زمانہ ہماری طرف رجوع کرے گا تو کہا جائے گا کہ کیا یہ سچ نہ تھا جیسا کہ تم نے سمجھا اور کہتے ہیں کہ یہ صرف بناوٹ ہے۔ اُن کو کہہ دے

تذکرہ مجموعہ وحی والہامات صفحہ 297 طبع چہارم از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 484 پر درج ہے

يُكْشَفُ الصِّدْقُ وَيَخْسَرُ الْخَاسِرُوْنَ۔ أَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ۔ أَنْتَ مَعِيْ وَأَنَا مَعَكَ
سِرُّكَ سِرِّيْ۔ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِيْ أَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ۔ يُخَوِّفُوْنَكَ
مِنْ دُوْنِهٖ۔ أَئِمَّةُ الْكُفْرِ۔ لَا تَخَفْ إِنَّكَ أَنْتَ الْأَعْلٰى۔ غَرَسْتُ لَكَ بِيَدِيْ رَحْمَتِيْ
وَقُدْرَتِيْ۔ لَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا۔ يَنْصُرُكَ اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ۔
كَتَبَ اللّٰهُ لَأَغْلِبَنَّ أَنَا وَرُسُلِيْ۔ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِهٖ۔ أَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَكَ الْمَسِيْحَ
ابْنَ مَرْيَمَ۔ قُلْ هٰذَا فَضْلُ رَبِّيْ وَإِنِّيْ أُجَرِّدُ نَفْسِيْ مِنْ ضُرُوْبِ الْخِطَابِ۔
يَا عِيْسٰى إِنِّيْ مُتَوَفِّيْكَ وَرَافِعُكَ إِلَيَّ وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ۔ نَظَرَ اللّٰهُ إِلَيْكَ مُعَطَّرًا۔ وَقَالُوْا أَتَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيْهَا
قَالَ إِنِّيْ أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ۔ وَقَالُوْا كِتَابٌ مُّمْتَلِئٌ مِّنَ الْكُفْرِ وَالْكَذِبِ۔ قُلْ
تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَآءَنَا وَأَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ثُمَّ
نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَةَ اللّٰهِ عَلَى الْكَاذِبِيْنَ۔ سَلَامٌ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ صَافَيْنَاهُ وَ
نَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ۔ تَفَرَّدْنَا بِذٰلِكَ۔ يَا دَاوُدُ عَامِلْ بِالنَّاسِ رِفْقًا وَّإِحْسَانًا۔ تَمُوْتُ
وَأَنَا رَاضٍ مِّنْكَ۔ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ۔ كَذَّبُوْا بِاٰيَاتِيْ وَكَانُوْا بِهَا يَسْتَهْزِءُوْنَ۔

---

اور تیرا کام تجھے حاصل ہو جائے گا۔ اس دن حق آئے گا اور سچ کھولا جائے گا۔ اور جو خسران میں ہیں اُن کا خسران ظاہر ہو جائے گا۔ میری یاد میں نماز کو قائم کر۔ تو میرے ساتھ اور میں تیرے ساتھ ہوں۔ تیرا بھید میرا بھید ہے۔ ہم نے تیرا وہ بوجھ اُتار دیا جس نے تیری کمر توڑ دی۔ اور تیرے ذکر کو ہم نے بلند کیا۔ تجھے خدا کے سوا اَوروں سے ڈراتے ہیں۔ یہ کفر کے پیشوا ہیں۔ مت ڈر۔ غلبہ تجھی کو ہے۔ میں نے اپنی رحمت اور قدرت کے درخت تیرے لئے اپنے ہاتھ سے لگائے۔ خدا ہرگز ایسا نہیں کرے گا کہ کافروں کا مومنوں پر کچھ الزام ہو۔ خدا تجھے کئی میدانوں میں فتح دے گا۔ خدا کا یہ قدیم نوشتہ ہے کہ میں اور میرے رسول غالب رہیں گے۔ اس کے کلموں کو کوئی بدل نہیں سکتا۔ وہ خدا جس نے تجھے مسیح ابن مریم بنایا۔ کہہ یہ خدا کا فضل ہے اور میں تو کسی خطاب کو نہیں چاہتا۔ اے عیسیٰ! میں تجھے وفات دوں گا اور اپنی طرف اُٹھاؤں گا۔ اور تیرے تابعداروں کو تیرے مخالفوں پر قیامت تک غلبہ بخشوں گا۔ خدا نے تیرے پر خوشبودار نظر کی۔ اور لوگوں نے دلوں میں کہا کہ اے خدا! کیا تو ایسے مفسد کو اپنا خلیفہ بنائے گا۔ خدا نے کہا کہ جو کچھ میں جانتا ہوں تمہیں معلوم نہیں۔ اور لوگوں نے کہا کہ یہ کتاب کفر اور کذب سے بھری ہوئی ہے۔ ان کو کہہ دے کہ آؤ ہم اور تم اپنے بیٹوں اور عورتوں اور عزیزوں سمیت ایک جگہ اکٹھے ہوں پھر مباہلہ کریں اور جھوٹوں پر لعنت بھیجیں۔ ابراہیم یعنی اس عاجز پر سلام ہم نے اس سے دلی دوستی کی اور غم سے نجات دی۔ یہ ہمارا ہی کام تھا جو ہم نے کیا۔ اے داؤد! لوگوں سے نرمی اور احسان کے ساتھ معاملہ کر۔ تو اس حالت میں مرے گا کہ میں تجھ سے راضی ہوں گا۔ اور خدا تجھ کو لوگوں کے

| یہ حوالہ صفحہ 484 پر درج ہے | تذکرہ مجموعہ وحی والہامات صفحہ 236 طبع چہارم از مرزا قادیانی |
|---|---|

مخالفت چاہیں گے کہ اس سلسلہ میں ناکامی رہے اور لوگ اس طرف رجوع نہ کریں اور نہ قبول کریں پر ہم چاہیں گے کہ لوگ رجوع کریں۔ آخر ہمارا ہی ارادہ پورا ہوگا۔ اور لوگوں کا اس طرف رجوع ہو جائیگا اور وہ قبول کرتے جائیں گے (۲) دوسری پیشگوئیوں میں یہ خبر دی گئی ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ دُور دُور سے مالی امداد بھیجی جائیگی اور دُور دُور سے خطوط آئیں گے اور اس قدر تواتر اور کثرت سے مالی مدد پہنچے گی کہ جن راہوں سے وہ مالی مدد آئیگی وہ سڑکیں گہری ہو جائیں گی۔ (۳) تیسری پیشگوئی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ اس قدر لوگ ارادت اور اعتقاد سے قادیان میں آئیں گے کہ جن راہوں سے وہ آئیں گے وہ سڑکیں ٹوٹ جائیں گی (۴) چوتھی پیشگوئی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ لوگ تیرے ہلاک اور تباہ کرنے کے لئے کوشش کرینگے مگر ہم تیرے محافظ رہیں گے (۵) پانچویں پیشگوئی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ میں دنیا میں تجھے شہرت دونگا۔ اور تو دُور دُور تک مشہور ہو جائیگا اور تیری مدد کی جائے گی۔ (۶) چھٹی پیشگوئی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ اس قدر لوگ کثرت سے آئیں گے کہ قریب ہے کہ تو تھک جائے یا باعث کثرت اژدحام ان سے تو بد خلقی کرے (۷) ساتویں پیشگوئی یہ ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ بہت سے لوگ اپنے وطنوں سے تیرے پاس قادیان میں ہجرت کرکے آئیں گے اور تمہارے گھروں کے کسی حصہ میں رہیں گے وہ اصحاب الصفہ کہلائیں گے۔

یہ سات پیشگوئیاں ہیں جن کی خبر ان کلمات وحی الٰہی میں دی گئی ہے۔ اور ہر ایک عقلمند سمجھ سکتا ہے کہ اس زمانہ میں یہ ساتوں پیشگوئیاں پوری ہو چکی ہیں۔ کیونکہ علماء اور پیرزادوں نے کفر کے فتوے تیار کرکے اور طرح طرح کے منصوبے تراش کرکے ناخنوں تک زور لگایا کہ میری طرف کوئی رجوع نہ کرے اور حیا کو بالائے طاق رکھ کر خدا تعالے سے جنگ کیا اور کوئی دقیقہ کر اور فریب اور دھوکہ دینے کا اٹھا نہ رکھا۔ اور بعض نے میری نسبت جھوٹی مخبریاں کیں تا کسی طرح گورنمنٹ کو ہی افروختہ کریں اور بعض نے جاہل مسلمانوں کو افروختہ کیا تا وہ دُکھ دیتے رہیں مگر آخر کار وہ سب نامراد رہے اور یہ پودا زمین میں مخفی نہ رہ سکا اور ایک جماعت کی

۵۸

| براہین احمدیہ حصہ پنجم صفحہ 57 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21، صفحہ 73، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 484 پر درج ہے |
|---|---|

قسمیں کھا کر کہا کہ یہی دجال معہود ہے تو کیا اس کے دجال معہود ہونے میں کچھ شک رہ گیا ہے۔ اب ابن صیاد کا حال سُنئے کہ اس کا انجام کیا ہوا۔ سو یہ مسلم کی حدیث سے واضح ہوتا ہے اور وہ یہ ہے وعن ابی سعید الخدری قال صحبت ابن صیاد الی مکۃ فقال لی مالقیت من الناس یزعمون انی الدجال الست سمعت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول انہ لایولدُ لہ وقد ولد لی الیس قد قال وھو کافر وانا مسلم اولیس قد قال لایدخل المدینۃ ولا مکۃ وقد اقبلت من المدینۃ وانا ارید مکۃ* اور ابو سعید خدری سے روایت ہے کہ میں نے ہمراہی ابن صیاد کے بعزم مکہ سفر کیا تب اُس سفر میں ابن صیاد نے مجھ کو کہا کہ لوگوں کی یعنی صحابہ رضی اللّٰہ عنہم کی ان باتوں سے مجھے بہت ایذا پہنچتی ہے کہ وہ خیال کرتے ہیں کہ دجال معہود میں ہی ہوں اور تم جانتے ہو کہ اصل حقیقت اس کے برخلاف ہے تو نے سُنا ہو گا کہ رسول اللّٰہ صلے اللّٰہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ دجال لاولد رہیگا اور میں صاحب اولاد ہوں اور نیز آنحضرت صلے اللّٰہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ دجال کافر ہوگا اور میں مسلمان ہوں اور فرمایا تھا کہ دجال مدینہ اور مکہ میں داخل نہیں ہو سکیگا۔ اور میں مدینہ سے تو آیا ہوں اور مکہ کی طرف چلا جاتا ہوں۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ یہ کیسا عجیب معاملہ ہے کہ بعض صحابہؓ قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ ابن صیاد ہی دجال ہے اور صحیحین میں بروایت جابر لکھا ہے کہ آنحضرت صلے اللّٰہ علیہ وسلم نے حضرت عمرؓ کے قسم کھانے پر کہ دجال معہود یہی شخص ہے خاموشی اختیار کر کے اپنی رائے ظاہر کر دی کہ درحقیقت دجال معہود ابن صیاد ہی تھا اور صحیح مسلم میں ابن صیاد کا مشرف باسلام ہونا

* ابن صیاد کا یہ بیان کہ لوگ مجھے دجال معہود سمجھتے ہیں صاف دلیل اس بات پر ہے کہ تمام صحابہ رضی اللّٰہ عنہم اس کو دجال معہود سمجھتے تھے نہ کوئی اور دجال۔ اس سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ صحابہ رضی اللّٰہ عنہم کا اسی بات پر اجماع ہو گیا تھا کہ ابن صیاد ہی دجال معہود ہے۔ منہ

وذرء ھذا بیان بعض العلماء و اما صاحب الانسان الکامل عبد الکریم

یہ تو بعض علماء کا قول ہے مگر صاحب کتاب انسان کامل عبد الکریم نے

الذی ھو من المتصوفین فبلغ الامر الی النہایۃ وقال ان التثلیث

جو متصوفین میں سے ہے اس بارے میں حد ہی کر دی اور کہا کہ تثلیث

بمعنے حق ولا حرج فیہ وان عیسٰے کذا وکذا بل اشار الی انہ لیس

ایک معنی کے رو سے حق ہے اور اسمیں کچھ حرج نہیں اور عیسٰے ایسا ہو اور ایسا ہو بلکہ اس طرف اشارہ کر دیا کہ

بمخلوق ومنہم من اعتدی فی کذبہ وقال بسم اللہ الاب والابن و

وہ خدا تعالیٰ کی مخلوق میں سے نہیں ہے اور بعض آدمی جھوٹ بولنے میں بہت بڑھ گئے اور یہ لکھا کہ بسم اللہ الاب و الابن

روح القدس کذلک ایدوا الفریۃ ونصروھا وکان الکذب فی اول الامر

روح القدس اسی طرح انہوں نے جھوٹ کی تائید کی اور جھوٹ کو مدد دی اور جھوٹ پہلے پہلے تو

قلیلا ثم من جاء بعد کاذب الحق بکذبہ کذبا اٰخر حتی ارتفعت منہ

تھوڑا تھا پھر جو شخص ایک جھوٹے کے بعد آیا اس نے کچھ اپنی طرف سے بھی پہلے جھوٹ پر زیادہ کیا یہاں تک کہ جھوٹ کی

عمارۃ الکذب وجعل ابن عجوزۃ ابن اللہ وبعد ذلک جعل اللہ العلمین

عمارت بہت اونچی ہو گئی اور ایک بڑھیا عورت کا بچہ خدا کا بیٹا بنا دیا گیا اور پھر خدا کر کے مانا گیا خبردار ہو کہ

الا لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ ان عیسٰے الا نبی اللہ کانبیاء اٰخرین وان

جھوٹوں پر خدا کی لعنت ہے۔ عیسٰی صرف اور نبیوں کی طرح ایک نبی خدا کا ہے اور وہ

ھو الا خادم شریعۃ النبی المعصوم الذی حرم اللہ علیہ المراضع حتی

اس نبی معصوم کی شریعت کا ایک خادم ہے جس پر تمام دودھ پلانیوالی حرام کی گئی تھیں یہانتک کہ

اقبل علی ثدی امہ وکلمہ ربہ علی طور سینین وجعلہ من المحبوبین ھذا ھو موسٰی

اپنی ماں کی چھاتیوں تک پہنچایا گیا اور اسکا خدا کوہ سینا میں اس سے ہمکلام ہوا اور اسکو پیارا بنایا یہ وہی موسیٰ

منہ (الفائدۃ) کلم اللہ موسٰے علی جبل وکلم الشیطٰن عیسٰے علی جبل فانظر الفرق بینہما ان کنت من الناظرین منہ

خدا ایک پہاڑ پر موسیٰ سے ہمکلام ہوا اور ایک پہاڑ پر شیطان عیسٰے سے ہمکلام ہوا اس دونوں قسم کے مکالمہ میں غور کر اگر غور کرنے کا مادہ ہے۔



| نور الحق صفحہ 50 مندرجہ روحانی خزائن جلد 8 صفحہ 69،68 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 486 پر درج ہے |
|---|---|

٦٩

فتی اللہ الذی اشار اللہ فی کتابہ الیٰ حیاتہ وفرض علینا ان نؤمن

مرد خدا ہے جس کی نسبت قرآن میں اشارہ ہے کہ وہ زندہ ہے اور ہم پر فرض ہو گیا کہ ہم اس بات ایمان لاویں

انہ حیٌّ فی السّماء ولم یمُتْ ولیس من المیتین۔

کہ وہ زندہ آسمان میں موجود ہے اور مُردوں میں سے نہیں۔

واما نزول عیسٰی من السّماء فقد اثبتنا بطلانہ فی کتابنا الحمامۃ

مگر یہ بات کہ حضرت عیسیٰ آسمان سے نازل ہونگے سو ہم نے اس خیال کا باطل ہونا اپنی کتاب حمامۃ البشریٰ

وخلاصتہ انا لانجد فی القرآن شیئاً فی ھذا الباب من غیر خبر وفاتہ

میں بخوبی ثابت کر دیا ہوا اور خلاصہ اسکا یہ ہے کہ ہم قرآن میں بغیر وفات حضرت عیسیٰ کے اور کچھ ذکر نہیں پاتے اور

الذی نجدھا فی مقامات کثیرۃ من الفرقان الحمید نعم جاء لفظ النزول

وفات کا ذکر نہ ایک جگہ بلکہ کئی مقامات میں پاتے ہیں ہاں بعض احادیث میں نزول کا

فی بعض الاحادیث ولکنہ لفظ قد کثر استعمالہ فی لسان العرب

لفظ آیا ہو لیکن وہ لفظ ایسا ہے کہ زبان عرب میں اکثر با ستعمال اس کے

علی نزول المسافرین اذا نزلوا من بلدۃ ببلدۃ او من ملک بملک

مُسافروں کے حق میں ہے جب وہ ایک شہر سے دوسرے شہر میں وارد ہوں اور یا ایک ملک سے دوسرے

متغربین والنزیل ھو المسافر کما لا یخفی علی العالمین۔

ملک میں سفر کر کے آویں اور نزیل تو مسافر کو ہی کہتے ہیں جیسا کہ جاننے والوں پر پوشیدہ نہیں۔

واما لفظ التوفی الذی یوجد فی القرآن فی حق المسیح وغیرہ

مگر توفی کا لفظ جو قرآن میں حضرت مسیح اور دوسروں کے حق میں پایا جاتا ہے سو اسمیں بغیر معنے مارنے کے

من بنی آدم فلا سبیل فیہ الیٰ تاویل اخریٰ بغیر الاماتۃ واخذنا

اور کوئی تاویل نہیں ہوسکتی اور یہ معنے مارنے کے ہم نے

معناہ من النبی ومن اجل الصحابۃ لا من عند انفسنا وانت تعلم

نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور اُس کے بزرگ صحابہ سے لئے ہیں یہ نہیں کہ اپنی طرف سے گھڑے ہیں اور تو جانتا ہو کہ

٦٩

| نور الحق صفحہ 50 مندرجہ روحانی خزائن جلد 8 صفحہ 69،68 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 486 پر درج ہے |
|---|---|

السماء، وانت تعلم ان جسمه العنصري مدفون في المدينة، فما معنى هذا الحديث الا الحياة الروحانية والرفع الروحاني الذي هو سنة الله بأصفيائه بعد ما توفاهم، كما قال عزوجل: يا أيتها النفس المطمئنة، ارجعي الى ربك، وما معنى قول ارجعي الى ربك الا المعنى الذي يفهم من قول رافعك الي؛ فان الرجوع الى الله راضية مرضية والرفع الى الله امر واحد، وقد جرت عادة الله تعالى انه يرفع اليه عباده الصالحين، بعد موتهم ويؤويهم في السموات بحسب مراتبهم؛ ولاجل ذلك لقي نبينا صلى الله عليه وسلم كل نبي خلا من قبله في ليلة المعراج في السموات فوجد آدم في السماء الدنيا ووجد عيسى وابن خالته يحيى في السماء الثانية ووجد موسى في السماء الخامسة. وهذه الاحاديث صحيحة تجدها في البخاري وغيره من الصحاح؛ ثم الذين لا يريدون الحق يتعامون و ينسون رفع الانبياء كلهم ويصرون على حياة عيسى ورفعه، ويقرؤن حديث المعراج ثم ينسونه ويضيعون أعمارهم غافلين.

أعيسى حي ومات المصطفى؟ تلك اذا قسمة ضيزى! اعدلوا هو أقرب للتقوى. واذا ثبت ان الانبياء كلهم أحياء في السموات، فأي خصوصية ثابتة لحياة المسيح، أهو يأكل ويشرب وهم لا يأكلون ولا يشربون؟ بل حياة كليم الله ثابت بنص القرآن الكريم؛ ألا تقرء في القرآن ما قال الله تعالى وعزوجل: فلا تكن في مرية من لقائه؟ وانت تعلم ان هذه الآية نزلت في موسى فهي دليل صريح على حيات موسى عليه السلام؛ لانه لقي رسول الله صلى الله عليه وسلم والاموات لا يلاقون الاحياء، ولا تجد مثل هذه الآيات في شأن عيسى عليه السلام، نعم



| حمامۃ البشریٰ صفحہ 35 مندرجہ روحانی خزائن جلد 7 صفحہ 221 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 487 پر درج ہے |
|---|---|

ہوتا ہے تو کبھی مدتوں اور برسوں کے بعد ایک قسم کی نباتات اِس میں پیدا ہو جاتی ہے جو نہایت شیریں اور لذیذ ہوتی ہے اب جس شخص نے اس نبات کو کبھی نہ دیکھا ہو اور معمولی قدیمی تلخی کو دیکھتا آیا ہو بے شک وہ اِس نبات کو ایک امر طبعی کی نقیض سمجھے گا ایسا ہی بعض دُوسری نوع کی چیزوں میں بھی دور دراز عرصہ کے بعد کوئی نہ کوئی خاصہ نادر ظہور میں آجاتا ہے کچھ تھوڑا عرصہ گذرا ہے کہ مظفر گڑھ میں ایک ایسا بکرا پیدا ہوا کہ جو بکریوں کی طرح دُودھ دیتا تھا۔ جب اس کا شہر میں بہت چرچا پھیلا تو میکالف صاحب ڈپٹی کمشنر مظفر گڑھ کو بھی اطلاع ہوئی تو انہوں نے یہ ایک عجیب امر قانونِ قدرت کے برخلاف سمجھ کر وہ بکرا اپنے رُوبرو منگوایا۔ چنانچہ وہ بکرا جب اُن کے رُوبرو دوہا گیا تو شاید قریب ڈیڑھ سیر دُودھ کے اُس نے دیا اور پھر وہ بکرا بحکم صاحب ڈپٹی کمشنر عجائب خانہ لاہور میں بھیجا گیا۔ تب ایک شاعر نے اُس پر ایک شعر بھی بنایا اور وہ یہ ہے:۔ مظفر گڑھ جہاں پر ہے مکالف صاحب عالی؎ یہاں تک فضلِ باری ہے کہ بکرا دُودھ دیتا ہے؎ اِسکے بعد بعض معتبر اور ثقہ اور معزز آدمی نے میرے پاس بیان کیا کہ ہم نے بچشم خود چند مردوں کو عورتوں کی طرح دودھ دیتے دیکھا ہے بلکہ ایک نے اُن میں سے کہا کہ امیر علی نام ایک سیّد کا لڑکا ہمارے گاؤں میں اپنے باپ کے دودھ سے ہی پرورش پایا تھا کیونکہ اُس کی ماں مرگئی تھی۔ ایسا ہی بعض لوگوں کا تجربہ ہے کہ کبھی ریشم کے کیڑے کی مادہ بے نر کے انڈے دیدیتی ہیں اور اُن میں سے بچے نکلتے ہیں۔ بعض نے یہ بھی دیکھا کہ چوہا مٹی خشک سے پیدا ہوا جس کا آدھا دھڑ تو مٹی تھی اور آدھا چوہا بن گیا۔ حکیم فاضل قرشی یا شاید علامہ نے ایک جگہ لکھا ہے کہ ایک بیمار ہم نے دیکھا جس کا کان ماؤف ہو کر بہرہ ہو گیا تھا پھر کان کے نیچے ایک ناسور سا پیدا ہو گیا جو آخر وہ سوراخ سے ہو گیا اُس سوراخ کی راہ سے وہ برابر سُن لیتا تھا گویا خدا نے اُسکے لئے دوسرا کان عطا کیا۔ ان دونوں طبیبوں میں سے ایک نے اور غالباً قرشی نے خود اپنی آنکھوں سے ایک ایسا شخص دیکھا کہ جس کی دبر یعنی پاخانہ نکلنے کی جگہ بند تھی اور وہ ناف کے نیچے سوراخ ہو کر اُدھر سے ایک ایسا شخص



سرمہ چشم آریہ صفحہ 51 مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 99 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 489 پر درج ہے

## ۱۴ر جون ۱۹۰۵ء

### خدا تعالیٰ کے ہاتھ میں سب کچھ ہے

ایک شخص بیمار ملنے کے واسطے آیا۔ اس کے معالجہ کا ذکر تھا۔ فرمایا:

خدا تعالیٰ کے نزدیک کوئی بات انہونی نہیں ہے۔ میر صاحب کا لڑکا محمد اسحاق سخت بیمار ہوا۔ ڈاکٹروں نے مایوسی ظاہر کی۔ ہم نے دعا کی۔ الہام ہوا:

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ

جو خدا کا رحم ہے کوئی بھی اس سے بعید نہیں۔ یہ دنیا سرائے فانی ہے اور معمولی موت فوت لگی ہوئی ہے۔ خدا اس کی پروا نہیں کرتا لیکن جہاں کوئی دینی نتیجہ پیدا ہوتا ہے اور دین پر اعتراض وارد ہوتا ہے۔ وہاں تو خدا تعالیٰ اپنا قانون بھی بدل دیتا ہے اور معجزہ نمائی کرتا ہے۔ یوں تو مرنا کوئی حرج یا دکھ کی بات نہیں جن کو ہم کہتے ہیں کہ مر گیا ہے وہ دوسرے جہان میں چلا جاتا ہے اور وہ جہان نیک آدمیوں کے لیے بہت عمدہ ہے مگر جہاں کوئی اعتراض دین کے لیے ملزم ٹھہراتا ہے وہاں خدا تعالیٰ تجلیات ظاہر کرتا ہے۔ دنیوی حکام بھی ایسا کرتے ہیں کہ کسی اہم ملکی ضرورت کے وقت قانون کی بھی پروا نہیں کرتے۔ خدا تعالیٰ کے ہاتھ میں سب کچھ ہے اس سے وہ گھر بناتے ہیں۔ ادھر سے اٹھا کر ادھر آباد کر دیتا ہے۔

---

### هُوَ الشَّافِی

طب اور معالجات کا تذکرہ تھا۔ فرمایا:

یہ سب ظنی باتیں ہیں۔ علاج وہی ہے جو خدا تعالیٰ اندر ہی اندر کر دیتا ہے۔ جو ڈاکٹر کہتا ہے کہ یہ علاج یقینی ہے وہ اپنے مرتبہ اور حیثیت سے آگے بڑھ کر قدم رکھتا ہے۔ بقراط نے لکھا ہے کہ میرے پاس ایک دفعہ ایک بیمار آیا۔ میں نے بعد دیکھنے حالات کے حکم لگایا کہ یہ ایک ہفتہ کے بعد مر جائے گا۔ تیس سال کے بعد میں نے اس کو زندہ پایا۔

بعض ادویہ کو بعض طبائع کے ساتھ مناسبت ہوتی ہے۔ اسی بیماری میں ایک کے واسطے ایک دوا مفید پڑتی ہے اور دوسرے کے واسطے ضرر رساں ہوتی ہے۔ جب بڑے دن ہوں تو مرض سمجھ میں نہیں آتا۔ اور اگر مرض سمجھ میں آجاوے تو پھر علاج نہیں سوجھتا۔ اسی واسطے مسلمان جب ان علوم کے وارث ہوئے تو انہوں نے ہر امر میں ایک بات بڑھائی۔ نسخہ دیکھنے کے وقت سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا (البقرة ۳۳) کہنا شروع

| یہ حوالہ صفحہ 490 پر درج ہے | ملفوظات جلد چہارم صفحہ 296، از مرزا قادیانی |
|---|---|

اِس جگہ اس بات کا جواب دینا بھی مناسب ہے کہ اگر سب اُمور قوانین ازلیہ و ابدیہ میں داخل ہیں یعنے پہلے ہی سے بندھے ہوئے چلے آتے ہیں تو پھر معجزات کیا شئے ہیں سو جاننا چاہیئے کہ بیشک یہ تو سچ ہے کہ قوانین ازلیہ و ابدیہ سے یا یُوں کہو کہ خدائے تعالیٰ کے ازلی ارادہ اور اُسکے قضا و قدر سے کوئی چیز باہر نہیں گو ہم اُس پر اطلاع پاویں یا نہ پاویں۔ جف القلم بما ھو کائن مگر اسی عادت الٰہیہ نے جو دوسرے لفظوں میں قانونِ قُدرت سے موسوم ہو سکتی ہے۔ بعض چیزوں کے ظہور کو بعض کے ساتھ مشروط کر رکھا ہے پس جو اُمور ازلی ابدی ارادہ نے مُقدسوں کی دُعاؤں اور اُنکی برکاتِ انفاس اور اُنکی توجہ اور اُنکی عقد ہمت اور اُنکے اقبالِ تام سے وابستہ کر رکھے ہیں اور اُنکے تضرعات اور ابتہالات پر مترتب کی جاتی ہیں وہ اُمور جب اُنہیں شرائط اور اُنہیں وسائل سے ظہور میں آتے ہیں تب اُن اُمور کو اُس خاص حالت میں معجزہ یا کرامت یا نشان یا خارقِ عادت کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اس جگہ خارق عادت کے لفظ سے اِس شُبہ میں نہیں پڑنا چاہیئے کہ وہ کونسا امر ہے جو عادتِ الٰہیہ سے باہر ہے کیونکہ اس محل میں خارقِ عادت کے قول سے ایک مفہوم اضافی مراد ہے یعنے یوں تو عاداتِ ازلیہ و ابدیہ خدائے کریم جل شانہٗ سے کوئی چیز باہر نہیں مگر اُس کی عادات جو بنی آدم سے تعلق رکھتی ہیں۔ دو طور کی ہیں ایک عاداتِ عامہ جو رُو پوش اسباب ہو کر سب پر مؤثر ہوتی ہیں دوسری عاداتِ خاصہ جو بتوسط اسباب اور بلا توسط اسباب خاص اُن لوگوں سے تعلق رکھتی ہیں جو اُسکی محبت اور رضا میں کھوئی جاتی ہیں یعنے جب انسان بکلی خدائے تعالیٰ کی طرف انقطاع کر کے اپنی عاداتِ بشریہ کو اسکے مناحق کے لئے تبدیل کر دیتا ہے تو خدائے تعالیٰ اُسکی اِس حالتِ مُبدلہ کے موافق اُسکے ساتھ ایک خاص معاملہ کرتا ہے جو دُوسروں سے نہیں کرتا بہ خاص معاملہ نسبتی طور پر گویا خارقِ عادت ہے جسکی حقیقت اُنہیں پر کھلتی ہے جو عنایتِ الٰہی سے اُس طرف کھینچے جاتے ہیں۔ جب اِنسان اپنی بشری عادتوں کو جو اُس میں اور اُسکے رب میں حائل ہیں شوقِ توصلِ الٰہی میں توڑتا ہے تو خدائے تعالیٰ بھی اپنی عام عادتوں کو اُس کے لئے توڑ دیتا ہے یہ توڑنا بھی عاداتِ



سرمہ چشم آریہ صفحہ 58،57 مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 106،105 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 490 پر درج ہے

[ ازلیہ میں سے ہے کوئی مستحدث نہیں ہے جو مورد اعتراض ہو سکے گویا قدیم قانون حضرت احدیت جلّ شانہٗ اسی طور پر چلا آتا ہے کہ جیسے جیسے انسان کا بھروسا خدائے تعالیٰ پر بڑھتا ہے ایسا ہی ]
اُس طرف سے الوہیت کی قدرتوں کی چمکار اور اُس کی کرنیں زیادہ سے زیادہ اُسپر پڑتی ہیں اور جیسے جیسے اِس طرف سے ایک پاک اور کامل تعلق ہوتا جاتا ہے ایسا ہی اُس طرف سے بھی کامل اور طیّب برکتیں ظاہر و باطن پر اُترتی ہیں اور جیسی جیسی محبتِ الٰہی کی موجیں عاشق صادق کے دل سے اٹھتی ہیں ایسا ہی اُس طرف سے بھی ایک نہایت صاف اور شفّاف دریائے محبت کا زور شور سے چھوٹتا ہے اور دائرہ کی طرح اُس کو اپنے اندر گھیر لیتا ہے اور اپنے الٰہی زور سے کھینچکر کہیں کا کہیں پہنچا دیتا ہے اور جیسا یہ امر صاف صاف ہے ویسا ہی ہمارے نیچر کے مطابق بھی ہے ہم تم بھی جیسے جیسے دوستی اور محبت اور اخلاص میں بڑھتے ہیں تو اُس دو طرفہ صفائی محبت کی یہی نشانی ہوا کرتی ہے کہ دونوں طرف سے آثارِ خلوص و اتحاد و یگانگت کے ظاہر ہوں نہ صرف ایک طرف سے ہو ہر یک دوست اپنے دوست کے ساتھ عوام الناس کی نسبت معاملہ خارقِ عادت رکھتا ہے جب انسان اپنی پہلی زندگی کی نسبت ایک ایسی نئی زندگی حاصل کرتا ہے جسکو نسبتی طور پر خارقِ عادت کہہ سکتے ہیں تو اُسی دم سے وہی قدیم خدا اپنی تجلیاتِ نادرہ کے رُو سے ایک نیا خدا اُسکے لئے ہو جاتا ہے اور وہ عادتیں اُس کے ساتھ ظہور میں لاتا ہے جو پہلی زندگی کی حالت میں کبھی خیال میں بھی نہیں آئی تھیں۔ خوارق کی کل جس سے عجائباتِ قدرتیہ حرکت میں آتی ہیں انسان کی تبدیل یافتہ روح ہے اور وہ بھی تبدیلی بیانتک آثار نمایاں دکھاتی ہے کہ بعض اوقات ایک ایسے طور سے ظہورِ محبت دل میں استیلا پکڑتا ہے اور عشقِ الٰہی کے پُر زور جذبات اور صدق اور یقین کی سخت کششیں ایسے مقام پر انسان کو پہنچا دیتی ہیں کہ اُس عجیب حالت میں اگر وہ آگ میں ڈالا جائے تو آگ اُسپر کچھ اثر نہیں کر سکتی اگر وہ شیروں اور بھیڑیوں اور ریچھوں کے آگے پھینک دیا جائے تو وہ اُس کو نقصان نہیں پہنچا سکتے کیونکہ اُس وقت وہ صدق اور عشق کے کامل اور قوی تجلیات سے بشریت کے خواص کو پھاڑ کر کچھ اور ہو جاتا ہے اور جس طرح لوہے کے ظاہر و باطن پر آگ مستولی ہو کر



| یہ حوالہ صفحہ 490 پر درج ہے | سرمہ چشم آریہ صفحہ 57، 58 مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 105، 106 از مرزا قادیانی |
|---|---|

ازلیہ میں سے ہے کوئی مستحدث نہیں ہے جو مورد اعتراض ہوسکے گویا قدیم قانون حضرت احدیت جلّ شانہٗ اسی طور پر چلا آتا ہے کہ جیسے جیسے انسان کا بجز وساعد خدائے تعالیٰ پر بڑھتا ہے ایسا ہی اُس طرف سے الوہیت کی قدرتوں کی چمکار اور اُس کی کرنیں زیادہ سے زیادہ اُسپر پڑتی ہیں اور جیسے جیسے اِس طرف سے ایک پاک اور کامل تعلق ہوتا جاتا ہے ایسا ہی اُس طرف سے بھی کامل اور طیّب برکتیں ظاہر و باطن پر اُترتی ہیں اور جیسے جیسے محبّتِ الٰہی کی موجیں عاشق صادق کے دل سے اٹھتی ہیں ایسا ہی اُس طرف سے بھی ایک نہایت صاف اور شفاف دریائے محبّت کا زور شور سے چھوٹتا ہے اور دائرہ کی طرح اُس کو اپنے اندر گھیر لیتا ہے اور اپنے الٰہی زور سے کھینچکر کہیں کا کہیں پہنچا دیتا ہے اور جیسا یہ امر صاف صاف ہے ویسا ہی ہمارے نیچر کے مطابق بھی ہے ہم تم بھی جیسے جیسے دوستی اور محبّت اور اخلاص میں بڑھتے ہیں تو اُس دوطرفہ صفائی محبّت کی یہی نشانی ہوا کرتی ہے کہ دونوں طرف سے آثارِ خلوص و اتحاد و یگانگت کے ظاہر ہوں نہ صرف ایک طرف سے سو ہر یک دوست اپنے دوست کے ساتھ عوام الناس کی نسبت معاملہ خارق عادت رکھتا ہے جب انسان اپنی پہلی زندگی کی نسبت ایک ایسی نئی زندگی حاصل کرتا ہے جسکو نسبتی طور پر خارق عادت کہہ سکتے ہیں تو اُسی دم سے وُہی قدیم خدا اپنی تجلیاتِ نادرہ کے رُو سے ایک نیا خُدا اُسکے لیے ہو جاتا ہے اور وہ عادتیں اُس کے ساتھ ظہور میں لاتا ہے جو پہلی زندگی کی حالت میں کبھی خیال میں بھی نہیں آئی تھیں۔ خوارق کی کل جس سے عجائباتِ قدرتیہ حرکت میں آتی ہیں انسان کی تبدیل یافتہ روح ہے اور وہ بھی تبدیلی بیانتک آثارِ نمایاں دکھاتی ہے کہ بعض اوقات ایک ایسے طور سے ظہورِ محبّت دل میں استیلا پکڑتا ہے اور عشقِ الٰہی کے پُرزور جذبات اور صدق اور یقین کی سخت کششیں ایسے مقام پر انسان کو پہنچا دیتی ہیں کہ اُس عجیب حالت میں اگر وہ آگ میں ڈالا جائے تو آگ اُسپر کچھ اثر نہیں کرسکتی اگر وہ شیروں اور بھیڑیوں اور ریچھوں کے آگے پھینک دیا جائے تو وہ اُس کو نقصان نہیں پہنچا سکتے کیونکہ اُس وقت وہ صدق اور عشق کے کامل اور قوی تجلیات سے بشریت کے خواص کو پھاڑ کر کچھ اَور ہو جاتا ہے اور جس طرح لوہے کے ظاہر و باطن پر آگ مستولی ہو کر



سرمہ چشم آریہ صفحہ 58 مندرجہ روحانی خزائن جلد 2 صفحہ 106 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 490 پر درج ہے

نہ صرف ظاہری نظر سے کامل طور پر دیکھا بلکہ باطنی نظر سے بھی دیکھا اور وہ تمام پاک کلمات جو عربی میں لکھے تھے جن کو ہر یک سمجھ نہیں سکتا وہ ہم نے پڑھے اور اُن سے نہایت پاک نتائج نکالے سو یہ دیکھنا ہم سے پہلے کسی کو نصیب نہیں ہوا۔ اس وقت تک چولہ باقی رہنے کی یہی حکمت تھی کہ وہ ہمارے وجود کا منتظر تھا۔

[ بعض لوگ انگد کے جنم ساکھی کے اس بیان پر تعجب کریں گے کہ یہ چولہ آسمان سے نازل ہوا ہے اور خدا نے اس کو اپنے ہاتھ سے لکھا ہے۔ مگر خدا تعالیٰ کی بے انتہا قدرتوں پر نظر کر کے کچھ تعجب کی بات نہیں کیونکہ اس کی قدرتوں کی کسی نے حد بست نہیں کی کون انسان کہہ سکتا ہے کہ خدا کی قدرتیں صرف اتنی ہی ہیں اس سے آگے نہیں۔ ایسے کمزور اور تاریک ایمان تو اُن لوگوں کے ہیں جو آج کل نیچری یا برہمو کے نام سے موسوم ہیں اور یہ بھی ممکن ہے۔ کہ باوا ] صاحب کو یہ قرآنی آیات الہامی طور پر معلوم ہو گئے ہوں اور اذن ربی سے لکھے گئے ہوں۔ لہٰذا بموجب آیت ما رمیت اذ رمیت ولکن اللّٰہ رمی[1] وہ سب فعل خدا تعالیٰ کا فعل سمجھا گیا ہو۔ کیونکہ قرآن آسمان سے نازل ہوا ہے اور ہر یک ربانی الہام آسمان سے ہی نازل ہوتا ہے دین اسلام درحقیقت سچا ہے اور اس کی تائید میں خدا تعالیٰ بڑے بڑے عجائبات دکھلاتا ہے اگرچہ اُس غیب الغیب کا وجود اس آگ سے بھی زیادہ مخفی ہے جو پتھروں اور ہر یک جسم میں پوشیدہ ہے مگر تاہم کبھی کبھی اس وجود کی دنیا پر چمکار پڑتی رہتی ہے ہر یک چیز میں عنصری آگ ہوتی ہے مگر دلوں میں خدا تعالیٰ نے اپنی ذات کی شناخت کی ایک آگ رکھی ہے۔ جب کبھی بے انتہا دردمندی کی چقماق سے وہ آگ بھڑک اُٹھتی ہے تو دل کی آنکھوں سے وہ غیر مرئی ذات نظر آجاتی ہے اور نہ صرف یہی بلکہ جو لوگ اُس کو سچے دل سے ڈھونڈتے ہیں اور جو رُوحیں ایک نہایت درجہ کی پیاس کے ساتھ اُس کے آستانہ کی طرف دوڑتے ہیں۔ اُن کو وہ پانی ضرور طلب ضرور پلایا جاتا ہے جس نے اپنے قیاسی آنکھوں سے خدا تعالیٰ کو پہچانا اُس نے کیا پہچانا۔ درحقیقت پہچاننے والے وہی ہیں جن پر خدا تعالیٰ نے آپ ارادہ کر کے اپنا چہرہ ظاہر کر دیا ہے



[1] الانفال ۱۸

ست بچن صفحہ 37 مندرجہ روحانی خزائن جلد 10 صفحہ 157 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 491 پر درج ہے

۱۷۲

کہاں ہیں جو بھرتے تھیں الفت کا دم | اطاعت سے سر کو بنا کر قدم
ادھر آئیں دیکھیں یہ تصویر ہے | یہی پاک چولہ جہانگیر ہے



دیکھو اپنے دیں کو کس کس صدق دکھلا گیا • وہ بہادر تھا نہ رکھتا تھا کسی دشمن سے ڈر

۵۲

| یہ حوالہ صفحہ 492 پر درج ہے | ست بچن صفحہ 52 مندرجہ روحانی خزائن جلد 10 صفحہ 172، از مرزا قادیانی |
| --- | --- |

میں رنگ گیا اور زمین کی طرف اشارہ کیا اور کہا کہ میں تو صرف خاکی ہوں اور ان تہمتوں سے بری ہوں جو مجھ پر لگائی جاتی ہیں۔ پس میں نے اس کو ایک متواضع اور کسر نفسی کرنے والا آدمی پایا۔"

(نور الحق حصہ اوّل صفحہ ۴۱۔ روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۵۶، ۵۷)

(ب) "خدا کی عجیب باتوں میں سے جو مجھے ملی ہیں ایک یہ بھی ہے جو میں نے عین بیداری میں جو کشفی بیداری کہلاتی ہے یسوع مسیح سے کئی دفعہ ملاقات کی ہے اور اُس سے باتیں کر کے اس کے اصل دعویٰ اور تعلیم کا حال دریافت کیا ہے۔ یہ ایک بڑی بات ہے جو توجہ کے لائق ہے کہ حضرت یسوع مسیح ان چند عقائد سے جو کفارہ اور تثلیث اور ابنیت ہے ایسے متنفر پائے جاتے ہیں کہ گویا ایک بھاری افترا جو اُن پر کیا گیا ہے وہ یہی ہے۔

یہ مکاشفہ کی شہادت بے دلیل نہیں ہے بلکہ میں یقین رکھتا ہوں کہ اگر کوئی طالب حق نیت کی صفائی سے ایک مدت تک میرے پاس رہے اور وہ حضرت مسیح کو کشفی حالت میں دیکھنا چاہے تو میری توجہ اور دعا کی برکت سے وہ ان کو دیکھ سکتا ہے۔ اُن سے باتیں بھی کر سکتا ہے اور اُن کی نسبت اُن سے گواہی بھی لے سکتا ہے کیونکہ میں وہ شخص ہوں جس کی روح میں بروز کے طور پر یسوع مسیح کی روح سکونت رکھتی ہے۔" (تحفہ قیصریہ صفحہ ۲۱۔ روحانی خزائن جلد ۱۲ صفحہ ۲۷۳)

**۱۸۹۴ء** "وَرَأَيْتُهُ مَرَّةً أُخْرٰى قَائِمًا عَلٰى عَتَبَةِ بَابِيْ وَفِيْ يَدِهٖ قِرْطَاسٌ كَصَحِيْفَةٍ فَأُلْقِيَ فِيْ قَلْبِيْ اَنَّ فِيْهَا اَسْمَاءَ عِبَادٍ يُّحِبُّوْنَ اللّٰهَ وَيُحِبُّهُمْ وَبَيَانَ مَرَاتِبِ قُرْبِهِمْ عِنْدَ اللّٰهِ فَقَرَأْتُهَا فَاِذَا فِيْ اٰخِرِهَا مَكْتُوْبٌ مِّنَ اللّٰهِ تَعَالٰى فِيْ مَرْتَبَتِيْ عِنْدَ رَبِّيْ۔

هُوَ مِنِّيْ بِمَنْزِلَةِ تَوْحِيْدِيْ وَتَفْرِيْدِيْ فَكَادَ اَنْ يُّعْرَفَ بَيْنَ النَّاسِ۔

(ترجمہ) اور ایک مرتبہ میں نے اُس[1] کو دیکھا کہ میرے دروازہ کی دہلیز پر کھڑا ہے اور ایک کاغذ خط کی طرح اس کے ہاتھ میں ہے۔ سو میرے دل میں ڈالا گیا کہ اس خط میں اُن لوگوں کے نام درج ہیں کہ جو خدا تعالیٰ کو دوست رکھتے ہیں اور خدا تعالیٰ اُنہیں دوست رکھتا ہے اور اُس میں اُن کے اُن مراتب قرب کا بیان ہے جو عند اللہ اُن کو حاصل ہیں۔ پس میں نے اس خط کو پڑھا سو کیا دیکھتا ہوں کہ اس کے آخر میں میرے مرتبہ کی نسبت خدا تعالیٰ کی طرف سے یہ لکھا ہوا ہے کہ وہ مجھ سے ایسا ہے جیسا کہ میری توحید اور تفرید اور عنقریب وہ لوگوں میں مشہور کیا جائے گا۔"

(نور الحق حصہ اوّل صفحہ ۴۱، ۴۲۔ روحانی خزائن جلد ۸ صفحہ ۵۷)

**۱۸۹۴ء** (الف) "فَالْحَقُّ الَّذِيْ اَرَانَا الْحَقُّ الْحَكِيْمُ وَاَنْبَأَنَا اللَّطِيْفُ الْعَلِيْمُ هُوَ اَنَّ حَرْبَةَ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ سَمَاوِيَّةٌ لَّا اَرْضِيَّةٌ وَّمُحَارَبَاتُهٗ كُلُّهَا بِاَنْظَارٍ رُّوْحَانِيَّةٍ لَّا بِاَسْلِحَةٍ

---

[1] حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو۔ (مرتّب)

کیا فائدہ ؟ کیا ان کی تعلیم کا اثر اسی زمانہ تک محدود تھا یا اب بھی ہے ؟ اور اگر ہے تو کہاں اور کس ملک میں ؟

افسوس آتا ہے اگر عیسیٰ اب آجاویں تو وہ تو اس قوم کو پہچان بھی نہ سکیں۔ ہم اُن سے محبت رکھتے ہیں اور آپ محبت نہیں رکھتے ہوں گے کیونکہ آپ کو اُن کی خبر نہیں۔ ہم نے تو اُن کو بارہا دیکھا ہے۔ بلکہ ہم تو جانتے ہیں کہ اب بھی خود آپ لوگوں کے گھر میں ہی تفرقہ ہے، اختلاف ہے۔ بعض ایسے فرقے عیسائیوں میں اب بھی موجود ہیں جو حضرت عیسیٰ کو خدا نہیں مانتے بلکہ صرف ایک برگزیدہ نبی مانتے ہیں۔ اور قرآن شریف سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے تو جب گھر میں ہی اختلاف ہے تو کیوں وہ راہ ترک نہیں کی جاتی جو کہ بالاتفاق خطرناک ثابت ہو چکی ہے۔ باقی رہا یہ کہ اب دُنیا میں کیا ہوگا سو اس کے متعلق ہم صرف اتنا کہہ دینا کافی سمجھتے ہیں کہ دُنیا اپنی اس موجودہ حالت پر نہیں رہے گی بلکہ اس میں ایک عظیم الشان تغیر اور انقلاب واقع ہوگا۔

سوال :۔ مسیح کو آپ نے کس طور سے دیکھا ہے۔ آیا جسمانی رنگ میں دیکھا ہے ؟

جواب :۔ فرمایا کہ :۔

ہاں جسمانی رنگ میں اور عین حالتِ بیداری میں دیکھا ہے۔

سوال :۔ ہم نے بھی مسیح کو دیکھا ہے اور دیکھتے ہیں مگر وہ رُوحانی رنگ میں ہے۔ کیا آپ نے بھی اسی طرح دیکھا ہے جس طرح ہم دیکھتے ہیں۔

جواب :۔ نہیں ہم نے ان کو جسمانی رنگ میں دیکھا ہے اور بیداری میں دیکھا ہے۔

اس تقریر کے بعد حضرت اقدس نے فرمایا کہ :۔

ان کے واسطے چائے تیار ہے لہٰذا ان کو چائے پلائی جاوے

اور اس طرح سے جلسہ برخواست ہوا۔ انگریزوں نے حضرت اقدس کا بہت بہت شکریہ ادا کیا اور کچھ کھانا اور چائے پینے کے بعد مدرسہ کو دیکھتے ہوئے جہاں ایک طالب علم ہائی کلاس محمد منظور علی شاکر نے سُورۂ مریم کی چند ابتدائی آیات نہایت خوش الحانی سے پڑھ کر سُنائیں کیونکہ اس وقت ان کی قرآن شریف کی گھنٹی تھی۔ قرآن شریف سُنکر وہ خوش ہوئے اور پھر بٹالہ کو چلے گئے۔

کھانا کھانے کے میز پر بیٹھے ہوئے انہوں نے حضرت مفتی محمد صادق صاحب سے ایک سوال کیا کہ مرزا صاحب کی وفات کے بعد کیا ہوگا ؟ جسکا جواب مفتی صاحب موصوف نے یوں دیا کہ آپ کی وفات کے بعد وہ ہوگا جو خدا کو منظور ہوگا اور جو ہمیشہ انبیاء کی موت کے بعد ہوا کرتا ہے۔ (الحکم جلد ۱۲ نمبر ۲۶ صفحہ ۱ تا ۲ مورخہ ۱۰ اپریل ۱۹۰۸ء)

ملفوظات جلد پنجم صفحہ 521 طبع جدید از مرزا قادیانی

یہ حوالہ صفحہ 493 پر درج ہے

میں بھائی عبد اللہ صاحب کو جانتا ہوں۔ آپ نے فرمایا ہمارا یہ مذہب ہے کہ "قدیمانِ خود را بیفزائے قدر" یہ آپ سے بھی قدیم ہیں۔ سید فضل شاہ صاحب کہتے تھے کہ اس دن سے میں نے سمجھ لیا کہ ہمارا ان سے مقابلہ نہیں یہ ہم سے آگے ہیں۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ جب وقت سید فضل شاہ صاحب نے یہ روایت بیان کی اسوقت میاں عبد اللہ صاحب سنوری بھی پاس بیٹھے تھے۔ اور میں نے دیکھا کہ ان کی آنکھیں پُرنم تھیں۔

(۸۸) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بیان کیا مجھ سے میاں عبد اللہ صاحب سنوری نے کہ حضرت صاحب نے ۱۸۸۴ء میں ارادہ فرمایا تھا کہ قادیان سے باہر جا کر کہیں چلہ کشی فرمائیں گے۔ اور ہندوستان کی سیر بھی کرینگے چنانچہ آپ نے ارادہ فرمایا کہ سوجان پور ضلع گورداسپور میں جا کر خلوت میں رہیں۔ اور اسکے متعلق حضور نے ایک اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا پوسٹ کارڈ بھی مجھے روانہ فرمایا۔ میں نے عرض کیا کہ مجھے بھی اس سفر اور ہندوستان کے سفر میں حضور ساتھ رکھیں۔ حضور نے منظور فرمالیا۔ مگر پھر حضور کو سفر سوجان پور کے متعلق الہام ہوا کہ تمہاری عقدہ کشائی ہوشیار پور میں ہوگی۔ چنانچہ آپ نے سوجان پور جانیکا ارادہ ترک کر دیا اور ہوشیار پور جانے کا ارادہ کر لیا۔ جب آپ ماہ جنوری ۱۸۸۶ء میں ہوشیار پور جانے لگے تو مجھے خط لکھکر حضور نے قادیان بلالیا۔ اور شیخ مہر علی رئیس ہوشیار پور کو خط لکھا کہ میں دو ماہ کیواسطے ہوشیار پور آنا چاہتا ہوں۔ کسی ایسے مکان کا انتظام کر دیں جو شہر کے ایک کنارہ پر ہو اور اس میں بالا خانہ بھی ہو۔ شیخ مہر علی نے اپنا ایک مکان جو طویلہ کے نام سے مشہور تھا خالی کروا دیا۔ حضور بہلی میں بیٹھ کر دریا بیاس کے راستہ تشریف لے گئے میں اور شیخ حامد علی اور فتح خاں ساتھ تھے۔ میاں عبد اللہ صاحب کہتے تھے کہ فتح خاں رسولپور متصل ٹانڈہ ضلع ہوشیار پور کا رہنے والا تھا اور حضور کا بڑا معتقد تھا مگر بعد میں مولوی محمد حسین بٹالوی کے اثر کے نیچے مرتد ہو گیا۔ حضور جب دریا پر پہنچے تو چونکہ کشتی تک پہنچنے کے رستہ میں کچھ پانی تھا۔ اسلئے ملاح نے حضور کو اٹھا کر کشتی میں بٹھایا جس پر حضور نے اسے ایک روپیہ انعام دیا۔ دریا میں جب کشتی چل رہی تھی۔ حضور نے مجھ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ میاں عبد اللہ کامل کی صحبت اس سفر دریا کی طرح ہے جس میں

| | |
|---|---|
| یہ حوالہ صفحہ 493 پر درج ہے | سیرت المہدی جلد اوّل صفحہ 69، 71 از مرزا بشیر احمد ایم اے |

اگر ان کو لکھا جاوے تو کئی ورق ہو جاویں۔ چنانچہ میاں عبداللہ صاحب کہتے ہیں کہ پسر موعود کے متعلق الہامات بھی اسی چلہ میں ہوئے تھے۔ اور بعد چلہ کے ہوشیار پور سے ہی آپ نے اس پیشگوئی کا اعلان فرمایا تھا (خاکسار عرض کرتا ہے ملاحظہ ہو اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء) جب چالیس دن گذر گئے تو پھر آپ حسب اعلان بیس دن اور وہاں ٹھیرے۔ ان دنوں میں کئی لوگوں نے دعوتیں کیں اور کئی لوگ مذہبی تبادلہ خیالات کے لئے آئے اور باہر سے حضور کے پرانے ملنے والے لوگ بھی مہمان آئے۔ انہی دنوں میں مرلی دھر سے آپکا مباحثہ ہوا۔ جو سرمہ چشم آریہ میں درج ہے۔ جب دو مہینے کی مدت پوری ہو گئی تو حضرت صاحب واپس اسی راستہ سے قادیان روانہ ہوئے۔ ہوشیار پور سے پانچ چھ میل کے فاصلہ پر ایک بزرگ کی قبر ہے جہاں کچھ باغیچہ سا لگا ہوا تھا۔ وہاں پہنچکر حضور تھوڑی دیر کے لئے بہلی سے اتر آئے اور فرمایا یہ عمدہ سایہ دار جگہ ہے۔ یہاں تھوڑی دیر ٹھیر جاتے ہیں اسکے بعد حضور قبر کی طرف تشریف لیگئے۔ میں بھی پیچھے پیچھے ساتھ ہو گیا۔ اور شیخ حامد علی اور فتح خان بہلی کے پاس رہے آپ مقبرہ پر پہنچکر اس کا دروازہ کھول کر اندر گئے اور قبر کے سرہانے کھڑے ہو کر دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور تھوڑی دیر تک دعا فرماتے رہے پھر واپس آئے اور مجھ سے مخاطب ہو کر فرمایا جب میں نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے تو جس بزرگ کی یہ قبر ہے وہ قبر سے نکلکر دو زانو ہو کر میرے سامنے بیٹھ گئے۔ اور اگر آپ ساتھ نہ ہوتے تو میں ان سے باتیں بھی کر لیتا۔ ان کی آنکھیں موٹی موٹی ہیں۔ اور رنگ سانولا ہے پھر کہا کہ دیکھو اگر یہاں کوئی مجاور ہے تو اس سے انکے حالات پوچھیں۔ چنانچہ حضور نے مجاور سے دریافت کیا۔ اسنے کہا میں نے ان کو خود نہیں دیکھا کیونکہ ان کی وفات کو قریباً ایک سو سال گذر گیا ہے۔ ہاں اپنے باپ یا دادا سے سنا ہے کہ یہ اس علاقہ کے بڑے بزرگ تھے۔ اور اس علاقہ میں ان کا بہت اثر تھا۔ حضور نے پوچھا ان کا حلیہ کیا تھا؟ وہ کہنے لگا کہ سنا ہے سانولہ رنگ تھا اور موٹی موٹی آنکھیں تھیں۔ پھر ہم وہاں سے روانہ ہو کر قادیان پہنچ گئے۔ خاکسار نے میاں عبداللہ صاحب سے دریافت کیا کہ حضرت صاحب اس خلوت کے زمانہ میں کیا کرتے تھے اور کس طرح عبادت کرتے تھے؟ میاں عبداللہ صاحب نے جواب دیا کہ یہ ہمکو معلوم نہیں

| سیرت المہدی جلد اوّل صفحہ 69، 71 از مرزا بشیر احمد ایم اے | یہ حوالہ صفحہ 493 پر درج — |
|---|---|

دعویٰ کیا ہے کہ اس سے بڑھ کر اور مٹنے نہیں ہو سکتے بلکہ وہ تو مسیح اسمٰعیل کو حوالہ بخدا کرتے رہے ہیں۔

پھر یہ بھی ہم بخوبی ظاہر کر چکے ہیں کہ اس پیشگوئی کو صرف ظاہری الفاظ تک محدود رکھنے میں بڑی بڑی مشکلات ہیں قبل اس کے جو مسیح آسمان سے اُترے صدہا اعتراض پہلے ہی سے اُتر رہے ہیں ان مشکلات میں پڑنے کی ضرورت ہی کیا ہے اور ہمیں اس بات کی کیا حاجت ہے کہ ابن مریم کو آسمان سے اُتارا جائے اور اس کا نبوت سے الگ ہونا تجویز کیا جائے اور اس کی اس طرح پر تحقیر کی جائے کہ دوسرا شخص امامت کرے اور وہ پیچھے مقتدی بنیں اور دوسرا شخص آں کے رُوبرو لوگوں سے بیعت امامت و خلافت لے اور وہ بدیدۂ حسرت دیکھتے رہیں اور واحد المسلمین بن کر اپنی نبوت کا دم نہ مار سکیں اور ہم اس قریب بالشرک بلکہ سراسر شرک سے بھرے ہوئے کلمے کو کیونکر منہ سے بولیں کہ دجال یک چشم خدائے تعالیٰ کی طرح اپنے اقتدار سے مُردوں کو زندہ کرے گا اور صریح صریح خدائی کی علامتیں دکھلائے گا اور کوئی اُسے یہ نہیں کہے گا کہ اے یک چشم خدا پہلے تو اپنی آنکھ درست کر کیا وہ توحید جو اسلام نے ہمیں سکھائی ہے ایسی قدرتیں کسی مخلوق میں روا رکھتی ہے کیا اسلام نے ان واہیات باتوں کو اپنے تیرے سروں کے نیچے کچل نہیں دیا؟ عجیب بات ہے کہ مسلمانوں کے نزدیک خر دجال بھی گویا ایک حصہ خدائی کا رکھتا ہے اور کہتے ہیں کہ اس خر کا پیدا کرنے والا دجال ہی ہے۔ پھر جبکہ وہ دجال محیی و ممیت اور خالق بھی ہے تو اس کے خدا ہونے میں کسر کیا رہ گئی؟ اور اس گدھے کی یہ تعریف کرتے ہیں کہ وہ مشرق و مغرب میں ایک روز میں سیر کر سکے گا مگر ہمارے نزدیک ممکن ہے کہ دجال سے مراد با اقبال قومیں ہوں اور گدھا اُن کا یہی ریل ہو جو مشرق اور مغرب کے ملکوں میں ہزارہا کوسوں تک چلتے دیکھتے ہو۔ پھر مسیح کے بارہ میں یہ بھی سوچنا چاہیئے کہ کیا طبعی اور فلسفی لوگ اس خیال پر نہیں ہنسیں گے کہ جبکہ تیس یا چالیس ہزار فٹ تک زمین سے اوپر کی طرف جانا موت کا موجب ہے تو حضرت مسیح اس جسم عنصری کے ساتھ

آسمان تک کیونکر پہنچ گئے اور کیا یہ مخالفوں کے لئے ہنسنے کی جگہ نہیں ہوگی کہ حلیہ اول اور اخیر کے اختلاف کی وجہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ تغیر عمر کے سبب سے حلیہ میں فرق آ گیا ہوگا۔

ایک اور بات ہمارے علماء کے لئے غور کے لائق ہے کہ احادیث میں صرف ایک دجّال کا ذکر نہیں بلکہ بہت سے دجّال لکھے ہیں اور لِکُلِّ دَجَّالٍ عیسیٰ کی مثال پر تدبر کی نظر ڈال کر یہ بات بآسانی سمجھ آ سکتی ہے کہ عیسیٰ کے لفظ سے مثیل عیسیٰ مراد ہونا چاہیئے اس ہماری بات کو وہ حدیث اور بھی تائید دیتی ہے جو مثیل مصطفےٰ کی نسبت ایک پیشگوئی ہے جس کو دوسرے لفظوں میں **مہدی** کے نام سے موسوم کرتے ہیں کیونکہ اس حدیث میں ایسے لفظ ہیں جن سے بصراحت یہ پایا جاتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پیشگوئی میں اپنے ایک مثیل کی خبر دے رہے ہیں کیونکہ وہ فرماتے ہیں کہ وہ مہدی خُلق اور خَلق میں میری مانند ہوگا یواطی اسمہ اسمی و اسم ابیہ اسم ابی یعنی میرے نام جیسا اس کا نام ہوگا اور میرے باپ کے نام کی طرح اس کے باپ کا نام۔ اب دیکھو کہ خلاصہ اس حدیث کا یہی ہے کہ وہ میرا مثیل ہوگا۔ اس صورت میں ایک دانا کو نہایت آسانی سے یہ بات سمجھ آ سکتی ہے کہ جیسے حدیث میں ایک مثیل مصطفےٰ کا ذکر ہے ایسا ہی مثیل مسیح کا ذکر بھی ہو۔ نہ یہ کہ ایک جگہ مثیل مصطفےٰ اور دوسری جگہ خود حضرت مسیح ہی آ جائیں گے۔ فتدبر۔

۱۷۵

اب ظاہر ہے کہ جس قدر ہم نے اپنے الہامی عقیدہ کی تائید میں دلائل عقلی و نقلی و شرعی لکھے ہیں وہ ہمارے اثبات مدعا کے لئے کافی ہیں اور اگر اس جگہ ہم بطور فرض محال تسلیم بھی کر لیں کہ ہم بکلی شبہات پیش آمدہ کا تصفیہ نہیں کر سکے تو اس میں بھی ہمارا کچھ حرج نہیں کیونکہ الہام الٰہی و کشف صحیح ہمارا مؤید ہے اس لئے اسی قدر ہمارے لئے کافی ہے۔

ایک متدین عالم کا یہ فرض ہونا چاہیئے کہ الہام اور کشف کا نام سنکر چپ ہو جائے اور نہیں چون و چرا سے باز آ جائے مگر مخالف الرائے لوگوں کے ہاتھ میں بعض احادیث کی رو سے کچھ دلائل ہیں تو ہمارے پاس ایسے نقلی و شرعی دلائل اُن سے کچھ تھوڑے نہیں قرآن شریف

تمام صداقتوں پر مشتمل ہے۔ (۲) وہ مفصل کتاب ہے (۳) وہ ان لوگوں کو ہدایت دیتا ہے کہ جو خدا تعالیٰ کی رضامندی کے اور دارالسلام کے طالب ہیں (۴) وہ ظلمات سے نور کی طرف نکالتا ہے اور نا معلوم باتیں سکھاتا ہے (۵) ہدایت اسی کی ہدایت ہے (۶) باطل اسکی طرف کسی طور سے راہ نہیں پا سکتا (۷) جس نے اس سے پنجہ مارا اس نے عروہ وثقیٰ سے پنجہ مارا (۸) وہ سب سے زیادہ سیدھی راہ بتلاتا ہے (۹) وہ حق الیقین ہے اسمیں ظن اور شک کی جگہ نہیں (۱۰) وہ حکمت بالغہ ہے اسمیں ہر یک چیز کا بیان ہے (۱۱) وہ حق ہے اور میزان حق ہے یعنی آپ بھی سچا ہے اور سچ کی شناخت کیلئے محک بھی ہے (۱۲) وہ لوگوں کیلئے ہدایت ہے اور ہدایتوں کی اسمیں تفصیل ہے اور حق اور باطل میں فرق کرتا ہے (۱۳) وہ قرآن کریم ہے کتاب مکنون میں ہے جسکے ایک معنے یہ ہیں کہ صحیفہ فطرت میں اسکی نقلیں منقوش ہیں یعنی اس کا یقین فطری ہے جیسا کہ فرمایا ہے فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا (۱۴) وہ قول فصل ہے اسمیں کچھ بھی شک نہیں (۱۵) وہ اختلافات کے دُور کرنے کے لئے بھیجا گیا ہے (۱۶) وہ ایمانداروں کیلئے ہدایت اور شفا ہے۔ اب فرمائیے کہ یہ عظمتیں اور خوبیاں کہ جو قرآن کریم کی نسبت بیان فرمائی گئیں احادیث کی نسبت ایسی تعریفوں کا کہاں ذکر ہے؟ پس میرا مذہب "فرقہ ضالہ نیچریہ" کی طرح یہ نہیں ہے کہ میں عقل کو مقدم رکھکر قال اللہ اور قال الرسول پر کچھ نکتہ چینی کروں۔ ایسے نکتہ چینی کرنیوالوں کو ملحد اور دائرہ اسلام سے خارج سمجھتا ہوں بلکہ مَیں جو کچھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا تعالیٰ کی طرف سے ہم کو پہنچایا ہے اس سب پر ایمان لاتا ہوں صرف عاجزی اور انکسار کے ساتھ یہ کہتا ہوں کہ قرآن کریم ہر یک وجہ سے احادیث پر مقدم ہے اور احادیث کی صحت و عدم صحت پرکھنے کیلئے وہ محک ہے۔ اور مجھکو خدا تعالےٰ نے قرآن کریم کی اشاعت کیلئے مامور کیا ہے تا میں جو ٹھیک ٹھیک منشاء قرآن کریم کا ہے لوگوں پر ظاہر کروں۔ اور اگر اس خدمتگذاری میں علماء وقت کا میرے پر اعتراض ہو اور وہ مجھکو فرقہ ضالہ نیچریہ کی طرف منسوب کریں تو مَیں ان پر کچھ افسوس نہیں کرتا بلکہ خدا تعالیٰ سے چاہتا ہوں کہ خدا تعالیٰ وہ بصیرت انہیں عطا فرماوے جو مجھے عطا فرمائی ہے۔ نیچریوں کا اول دشمن مَیں ہی ہوں اور ضرور تھا کہ علماء میری مخالفت کرتے کیونکہ بعض احادیث کا یہ منشا پایا جاتا ہے کہ مسیح موعود جب آئیگا تو علماء اسکی مخالفت کرینگے اسی کی طرف مولوی صدیق حسن صاحب مرحوم نے آثار القیامہ میں اشارہ کیا ہے اور حضرت مجدد صاحب سرہندی نے بھی اپنی کتاب کے صفحہ (۱۰۷) میں لکھا ہے کہ "مسیح موعود جب آئیگا تو علماء وقت اسکو اہل الرائے کہینگے یعنی یہ خیال کرینگے کہ یہ حدیثوں کو چھوڑتا ہے اور صرف قرآن کا پابند ہے اور اسکی مخالفت پر آمادہ ہو جائینگے"۔ والسلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔

غلام احمد قادیانی ۲۱ر جولائی ۱۸۹۱ء



| الحق، بحث لدھیانہ صفحہ 30 مندرجہ روحانی خزائن جلد 4 صفحہ 28 از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 494 پر درج ہے |
|---|---|

اللہ تعالیٰ کا طریق ہے کہ جس راہ سے کوئی بدی کرے اسی راہ سے گرفتار کیا جاتا ہے۔ چونکہ لیکھرام نے زبان کی چھری کو اسلام کے برخلاف حد سے بڑھ کر چلایا۔ اس واسطے خدا نے اس کو چھری سے سزا دی۔

فرمایا:۔

لیکھرام کے معاملہ میں غیب کا ہاتھ کام کرتا ہوا صاف دکھائی دیتا ہے۔ ایک شخص کا شدھ ہونے کے لیے اس کے پاس آنا، اس کا اس پر بھروسہ کرنا یہاں تک کہ اپنے گھر میں بلا تکلف اس کو لے جانا۔ شام کے وقت دیگر ملاقاتیوں کا چلا جانا، ان کا اکیلا رہ جانا، عین عید کے دوسرے دن اس کا اس کام کے لیے عازم ہونا، لیکھرام کا لکھتے لکھتے کھڑے ہو کر انگڑائی لینا اور اپنے پیٹ کو سامنے نکالنا اور چھری کا وار کاری پڑنا، مرتے وقت تک اس کی زبان کو خدا تعالیٰ نے ایسا بند کرنا کہ باوجود ہوش کے اور اس علم کے کہ ہم نے اس کے برخلاف پیشگوئی کی ہوئی ہے ایک سیکنڈ کے واسطے اس شُبہ کا اظہار بھی نہ کرنا کہ مجھے مرزا صاحب پر شک ہے۔ پھر آج تک اس کے قاتل کا پتہ نہ چلنا، یہ سب خدا کے فعل ہیں جو ہیبت ناک طور پر اس کی قدرت اور طاقت کو جلوہ دے رہے ہیں۔

فرمایا کہ:۔

لیکھرام بڑا ہی زبان دراز تھا اور اس کے بعد ایسا کوئی پیدا نہیں ہوا کیونکہ اِذَا هَلَكَ كِسْرٰى فَلَا كِسْرٰى بَعْدَهٗ۔ اب اللہ تعالیٰ زمین کو ایسے لوگوں سے پاک رکھے گا۔

## معجزات اور شعبدہ بازی میں فرق

فرمایا کہ:۔

دنیا کے اندر جو نشانات حضرت موسیٰ یا دیگر انبیاء نے اس طرح کے دکھائے جیسا کہ سوٹے سے رسی کا سانپ بنانا۔ یہ سب شبہ میں ڈالنے والی باتیں ہیں۔ خصوصاً اس زمانہ کے درمیان جبکہ ہر طرح کی شعبدہ بازیاں مداری لوگ دکھاتے ہیں کہ انسان کی سمجھ میں ہرگز نہیں آتا کہ یہ امر کس طرح سے ہو گیا اور انگریز لوگ ایسے ایسے کرتوت شعبدہ بازی کے دکھاتے ہیں کہ مرا ہوا آدمی واپس آ جاتا ہے اور ٹوٹی ہوئی چیزیں ثابت دکھائی دیتی ہیں جیسا کہ آئینِ اکبری میں بھی ابوالفضل نے ایک قصہ بیان کیا ہے کہ ایک شعبدہ باز آسمان پر لوگوں کے سامنے چڑھ گیا اور اوپر سے اس کے اعضاء ایک ایک ہو کر گرے اور اس کی بیوی ستی ہو گئی لیکن وہ آسمان سے پھر اُتر آیا اور اس نے اپنی بیوی کے لیے مطالبہ کیا، اور ایک وزیر پر شُبہ کیا کہ اس نے چھپا رکھی ہے اور یہ اس پر عاشق ہے اور پھر اس کی تلاشی کی اجازت بادشاہ سے لیکر اسی کی بغل سے نکال لی۔

فرمایا:۔

ایسی صورتوں میں پھر سوائے اس کے اور کچھ باقی نہیں رہتی ہے کہ انسان ایمان سے کام لے اور انبیاء کے کاموں کو خدا کی طرف سے سمجھے اور شعبدہ بازوں کے کاموں کو دھوکا اور فریب خیال کرے اور اس طرح سے یہ

ملفوظات جلد پنجم صفحہ 481 طبع جدید، از مرزا قادیانی | یہ حوالہ صفحہ 537 پر درج ہے

حوالہ نمبر 424



شایع ہونے کے باعث سے کم فہم لوگوں کے لیے بڑی بڑی دقتیں پیش آگئی ہیں۔ سوفسطائی تقریروں نے نوآموزوں کی طبائع میں طرح طرح کی پیچیدگیاں پیدا کر دی ہیں۔ جو امور نہایت معقولیت میں تھے وہ ان کی آنکھوں سے چھپ گئے ہیں۔ جو باتیں بغایت درجۂ نامعقول ہیں ان کو وہ اعلیٰ درجہ کی صداقتیں سمجھ رہے ہیں۔ وہ حرکات جو شعار انسانیت سے مغائر ہیں ان کو وہ تہذیب خیال کئے بیٹھے ہیں۔ اور جو حقیقی تہذیب ہے اس کو وہ نظرِ استخفاف واستحقار سے دیکھتے ہیں۔ پس ایسے وقت میں اور ان لوگوں کے علاج کے لیے جو اپنے ہی گھر میں محقق بن بیٹھے ہیں اور اپنے ہی منہ سے میاں مٹھو کہلاتے ہیں۔ ہم نے کتاب براہین احمدیہ کو جو تین سو براہین قطعیہ عقلیہ پر مشتمل ہے بغرض اثبات حقانیت قرآن شریف جس سے یہ لوگ بکمال نخوت منہ پھیر رہے ہیں، تالیف کیا ہے۔ کیونکہ یہ بات اجلی بدیہات ہے جو سرگشتہ عقل کو عقل ہی سے تسلی ہو سکتی ہے اور جو عقل کا رہزدہ ہے وہ عقل ہی کے ذریعہ سے راہ پر آسکتا ہے۔

اب ہر یک مومن کے لیے خیال کرنے کا مقام ہے کہ جس کتاب کے ذریعہ سے تین سو دلائل عقلی حقیت قرآن شریف پر شائع ہوگئیں اور تمام مخالفین کے شبہات کو دفع اور دُور کیا جائے گا۔ وہ کتاب کیا کچھ بندگان خدا کو فائدہ پہنچائے گی اور کیسا فروغ اور جاہ وجلال اسلام کا اس کی اشاعت سے چمکے گا۔ ایسے ضروری امر کی اعانت سے وہی لوگ لاپروا رہتے ہیں۔ جو حالت موجودہ زمانہ پر نظر نہیں ڈالتے اور مفاسد منتشرہ کو نہیں دیکھتے اور عواقب امور کو نہیں سوچتے یا وہ لوگ کہ جن کو دین سے کچھ غرض ہی نہیں اور خدا اور رسول سے کچھ محبت ہی نہیں۔ اے عزیزو!! اس پُر آشوب زمانہ میں دین اسی سے برپا رہ سکتا ہے۔ جو بمقابلہ زور طوفان گمراہی کے دین کی سچائی کا زور بھی دکھایا جائے۔ اور ان بیرونی حملوں کے جو چاروں طرف سے ہو رہے ہیں حقانیت کی قوی طاقت سے مدافعت کی جائے۔ یہ سخت تاریکی جو چہرہ زمانہ پر چھاگئی ہے۔ یہ تب ہی دُور ہوگی کہ جب دین کی حقیت کے براہین دنیا میں بکثرت چمکیں اور اس کی صداقت کی شعاعیں چاروں طرف سے چھوٹتی نظر آویں۔ اس پراگندہ وقت میں وہی مناظرہ کی کتاب روحانی جمعیت بخش سکتی ہے کہ جو بذریعہ تحقیق عمیق کے اصل ماہیت کے باریک دقیقہ کی تہ کو کھولتی ہو۔ اور اس حقیقت کے اصل قرارگاہ تک پہنچاتی ہو کہ جس کے جاننے پر دلوں کی تسلی موقوف ہے۔

اے بزرگو!! اب یہ وہ زمانہ آگیا ہے کہ جو شخص بغیر اعلیٰ درجہ کے عقلی ثبوتوں کے اپنے دین کی خیرمنانی چاہے تو یہ خیال محال اور طمع خام ہے۔ تم آپ ہی نظر اُٹھا کر دیکھو جو کیسی طبیعتیں خود رائی اختیار کرتی جاتی ہیں اور کیسے خیالات بگڑتے جاتے ہیں۔ اس زمانہ کی ترقی علوم عقلیہ نے یہی الٹا اثر کیا ہے۔ حال کے تعلیم یافتہ لوگوں کی طبائع میں ایک عجب طرح کی آزاد منشی بڑھتی جاتی ہے۔ اور وہ سعادت جو سادگی اور غربت اور صفا باطنی میں ہے وہ ان کے مغرور دلوں سے بالکل جاتی رہی ہے اور جن جن خیالات کو وہ سیکھتے ہیں۔ وہ اکثر ایسے ہیں کہ جن سے ایک

یہ حوالہ صفحہ 601 پر درج ہے

مجموعہ اشتہارات جلد اوّل صفحہ 56 طبع جدید از مرزا قادیانی

والا بچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہوا کرتا ہے۔ ایسے ہی ہمارے مخالف بھی ہمارے مرنے کے بعد زندہ رہیں گے اور مخالفوں کے وجود کا قیامت تک ہونا ضروری ہے جیسے وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ (آل عمران: ۵۶) سے ظاہر ہے۔

ہم تو ایسی باتیں سن کر حیران ہوتے ہیں۔ دیکھو ہماری باتوں کو کیسے الٹ پلٹ کر پیش کیا جاتا ہے اور تحریف کرنے میں وہ کمال حاصل کیا ہے کہ یہودیوں کے بھی کان کاٹ دیئے ہیں۔ کیا یہ کسی نبی، ولی، قطب، غوث کے زمانہ میں ہوا کہ اس کے سب اعداء مر گئے ہوں؟ بلکہ کافر منافق باقی رہ ہی گئے تھے۔ ہاں اتنی بات صحیح ہے کہ سچے کے ساتھ جو جھوٹے مباہلہ کرتے ہیں تو وہ سچے کی زندگی میں ہی ہلاک ہوتے ہیں جیسے کہ ہمارے ساتھ مباہلہ کرنیوالوں کا حال ہو رہا ہے۔

## جماعت کو خود سوچ کر عام سوالوں کا جواب دینا چاہیئے

مجھے تو اپنی جماعت پر افسوس ہوتا ہے کہ کیا ان میں اتنی عقل بھی نہیں۔ کہ ایسے اعتراض کرنے والے سے پوچھیں کہ یہ ہم نے کہاں لکھا ہے کہ بغیر مباہلہ کرنے کے ہی جھوٹے سچے کی زندگی میں تباہ اور ہلاک ہو جاتے ہیں۔ وہ جگہ تو نکالو جہاں یہ لکھا ہے ہماری جماعت کو چاہیئے کہ عقل میں فہم میں ہر طرح سے ترقی کریں اور ایسی باتوں کا خود سوچ کر جواب دیا کریں اور اپنی ایمانی روشنی سے ان باتوں کو حل کیا کریں۔ مگر دنیا داری کے دھندوں میں مت ماری جاتی ہے۔ اتنا نہیں کر سکتے کہ معترض سے ہماری کتب کی وہ جگہ ہی پوچھیں جہاں یہ لکھا ہے کہ سچے کی زندگی میں سب جھوٹے مر جاتے ہیں۔ بلکہ جھوٹے تو قیامت تک رہیں گے۔

## مبلغین کیلئے حضرت اقدس کی کتب کے مطالعہ کی اہمیت

فرمایا:۔ اس تحریک سے مجھے یہ بھی یاد آ گیا ہے کہ وہ لوگ جو اشاعت اور تبلیغ کے واسطے باہر جاویں۔ وہ ایسے نہ ہوں کہ الٹ پلٹ کر ہماری باتوں کو کچھ کا کچھ اَور ہی بناتے رہیں اور بات تو کچھ اَور ہو اور سمجھانے کچھ اَور لگ جاویں۔ دوسروں کو تو ہمارے دعویٰ سے آگاہ کریں اور خود ہماری کتابوں کو کبھی پڑھا بھی نہ ہو۔ اس طرح سے ہی تحریف ہوا کرتی ہے۔ ایسے وقتوں میں صرف زبانی فیصلہ نہیں ہونا چاہیئے بلکہ تحریر پیش کرنی چاہیئے۔

ہم پر الزام لگائے جاتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور امام حسینؓ کی توہین کی جاتی ہے حالانکہ ہم ان کو راستباز اور متقی سمجھتے ہیں۔ اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بہت بے عزتی کی جاتی ہے اور ان کو گالی دی جاتی ہے حالانکہ ہم ان کو ایک اولوالعزم نبی اور خدا تعالیٰ کا راستباز بندہ سمجھتے ہیں۔ ہاں اگر عیسیٰ کا مر جانا

# ملفوظات

## حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

★ (۳۱ اگست ۱۹۰۱ء کو جناب بابو غلام مصطفیٰ صاحب میونسپل کمشنر وزیر آباد، قادیان دارالامان آئے تھے اس تقریب پر حضرت حجۃ اللہ علی الارض علیہ السلام نے بطور تبلیغ مندرجہ ذیل تقریر فرمائی۔ جو الحکم کی اس اور اگلی اشاعتوں میں درج ہوتی ہے۔ وباللہ التوفیق وھو خیر الرفیق۔ ایڈیٹر)

### نئی بات سُنتے ہی اس کی مخالفت نہ کریں

اصل بات یہ ہے کہ جب تک انسان کسی بات کو خالی الذہن ہو کر نہیں سوچتا اور تمام پہلوؤں پر توجہ نہیں کرتا اور غور سے نہیں سنتا اس وقت تک پرانے خیالات نہیں چھوڑ سکتا اس لئے جب آدمی کسی نئی بات کو سنے تو اسے یہ نہیں چاہیئے کہ سنتے ہی اسکی مخالفت کے لئے تیار ہو جاوے بلکہ اس کا فرض ہے کہ ان کے سارے پہلوؤں پر پورا فکر کرے اور انصاف اور دیانت اور سب سے بڑھ کر خدا تعالیٰ کے خوف کو مد نظر رکھ کر تنہائی میں اس پر سوچے۔ میں جو کچھ اس وقت کہنا چاہتا ہوں وہ کوئی معمولی اور سرسری نگاہ سے دیکھنے کے قابل بات نہیں بلکہ بہت بڑی اور عظیم الشان بات ہے میری اپنی بنائی ہوئی نہیں بلکہ خدا تعالیٰ کی بات ہے اس لئے جو اس کی تکذیب کے لئے جرات اور دلیری کرتا ہے وہ میری تکذیب نہیں کرتا بلکہ اللہ تعالیٰ کی آیات کی تکذیب کرتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب پر دلیر ہوتا ہے مجھے اس کی تکذیب سے کوئی رنج نہیں ہو سکتا البتہ اس پر رحم ضرور آتا ہے کہ نادان اپنی نادانی سے خدا تعالیٰ کے غضب کو بھڑکاتا ہے۔

### ہر صدی کے سَر پر مجدّد کا ظہور

یہ بات مسلمانوں میں ہر شخص جانتا ہے اور غالباً کسی کو بھی اس سے بے خبری نہ ہوگی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر صدی کے سر پر ایک مجدد کو بھیجتا ہے

★ یہاں سے سلسلہ الحکم کی جلد چہارم شروع ہوتی ہے۔

| یہ حوالہ صفحہ 601 پر درج ہے | ملفوظات جلد دوم صفحہ 355 طبع جدید، از مرزا قادیانی |
| --- | --- |

